# پنجابی زبان اور اُس کی بولیاں




پنجابی زبان کا علاقہ زیادہ تر اس برِعظیم ہندو پاک کے اس حصہ سے تعلق رکھتا ہے جو کہ آزادی سے پہلے "پنجاب" کہلاتا تھا۔ ملتان کا علاقہ جو کہ ملی قوم (جس کو سکندر نے برباد کیا اور باقی ماندہ کو مطیع کیا) کی وجہ سے مولستھان کہلاتا تھا، محمد بن قاسم کی فتح سندھ سے لے کر محمود غزنوی کے زمانہ تک البتہ بالائی ہندھ کے زیرِ اثر رہا، گو تمیم بن زید

تعلق بھی منقطع ہو گیا تھا۔ البتہ موجودہ علاقہ "پنجاب" فروری 1853ء میں ایک چیف کمشنر (سرجان لارنس) کے تحت پہلی دفعہ سیاسی اکائی کی طرح لایا گیا۔ گو حصار اور دہلی ڈویژنیں جو کہ پہلے آگرہ گورنمنٹ کے ماتحت تھیں، غدر (1857ء) کے بعد انتظامیہ کی سہولت کی غرض سے پنجاب کے علاقہ میں منتقل کر دی گئیں۔ دُرّانی بادشاہت کے شاہ شجاع کی وفات کے بعد نواب بہاول خاں خود مختار ہو گیا تھا۔ چونکہ نواب انگریزوں کا حلیف تھا، اس لئے اُس کی ریاست بہاولپور بھی پنجاب کے علاقہ کے ساتھ ملحق رہی۔

یہی علاقہ یونانی مؤرخوں کے ہاں Pantapotamia کہلایا، جو بعد میں فارسی اثر کے تحت پنجاب کے نام سے لکھا جانے لگا۔ گو پنجاب میں حقیقتاً چھ دریا بہتے ہیں، مگر مذہبی طبقہ چونکہ سندھ دریا سے خوفزدہ تھا اور اسے برعظیم کی متبرک مغربی سرحد سمجھتا تھا (کیونکہ لفظ "اٹک" بمعنی روک کے ہیں، اس لئے اس علاقہ کے نام میں یہ چھٹا دریا شامل نہ کیا گیا تھا۔ البتہ رگ وید (جو کہ پنجاب کے علاقہ میں ہی تکمیل کو پہنچا) سے ظاہر ہوتا ہے کہ اُس وقت آریوں کی آباد کردہ جگہ کو "سپت سندھوا" کہا جاتا تھا، جس میں سات دریا سندھو، وِتَست (جہلم)، اسِکنیز (چناب)، ایراوتی (راوی)، ویپاسا (بیاس)، ستدرو (ستلج) اور سرسوتی (تھانیسر کے قریب بہنے والا دریا) شامل سمجھے جاتے تھے۔ اوستا میں "ہفتا ہندو" اسی پنجاب کے علاقہ کی طرف اشارہ کر رہا ہے۔ البتہ سرسوتی اور دِرشدوتی (گھگھر) کا درمیانی علاقہ "برہماورتا" (بمعنی متبرک گوتوں کی سرزمین) کہلاتا تھا۔

دریائے اٹک سے خائف ہونے کی وجہ سے ہی اس کو صرف ہندھو یا ہندھوس (بمعنی سمندر یا پانی کا ذخیرہ) کہتے تھے۔ یہ یونانی ہی تھے جنہوں نے یورپ کو اس آریہ لفظ "ہندس" کو بطور Indus اور Indoi روشناس کرایا۔ اس دریا کی ہیبت کی کہانی تو یہاں تک مشہور ہے کہ بادشاہ اکبر نے روشنائی فرقہ کے پیر روشان کے دونوں لڑکوں (کمال

الدین اور جلال الدین) کو اٹک کے حالیہ ریلوے پل کے دونوں کناروں کی دو پہاڑیوں سے رگروا دیا تھا، جہاں سے ان دونوں پہاڑیوں کا نام کمالیہ اور جلالیہ مشہور ہو گئے۔(۱)

یقیناً آریاؤں کے آنے سے پہلے پنجابی زبان کے اس علاقہ میں کوئی نہ کوئی زبان بولی جاتی تھی جیسا کہ رگ وید سے ظاہر ہے، پنجاب میں آریوں کو راکھشسوں یعنی اشوریوں اور پشاچیوں سے سخت مدھ بھیڑ رہتی تھی۔ اشوری تو وہی ہیں جن کے بارے میں یہ کہا جا سکتا ہے کہ دراوڑی زبان کی بولیاں بولتے تھے۔ البتہ پشاچہ (یعنی دردی) شاخ کی زبانوں کا سرسری خاکہ یہاں دیا جاتا ہے:

کافر گروپ

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| مخصوص لہجے | باشگلی | وی آلا | وامی وری | | | | |
| علاقائی لہجے | اشکون | وی کلشا | پراسیون | کمد | سوم | کتار | سئون |

کلاشا پشئی سب گروپ

| | |
|---|---|
| (قرب و جوار کے لہجے) | کلاشا یا کلشو |
| | گوربتی یا نرساتی یا گور |
| | پشئی یا پشائی یا لغمانی |
| | یا دیہگانی (مثل پنجابی) |
| | اشکند |
| | وری (قدیم زبان) |
| | تیراہی ڈزمزی لہجہ (ورنہ ڈزمز زبان پشتو کی ہے) [ننگرہار، علاقہ کوہستان ریزہ اور پنھان کی قدیم زبان] |

(۱) جلالیہ نامی گاؤں چھچھ کے علاقے میں دریائے سندھ کی گزرگاہ سے بہت فاصلے پر اب بھی آباد ہے۔ البتہ یہ ہوسکتا ہے کہ اس نام کا کوئی گاؤں یا بستی دریائے اٹک کی پہاڑیوں کے قریب بھی آباد رہی ہو۔ دریا کی گزرگاہ بدلنے کا امکان اس لیے نہیں کہ اس عظیم دریا کو پہاڑیوں نے صدیوں سے ایک متعین راستے پر چلنے کے لیے مجبور کیا ہوا ہے۔ ان پہاڑیوں کے نام جلالیہ اور کمالیہ بھی اب عوام میں متعارف نہیں۔ (ادارہ)

| | |
|---|---|
| کھواری گروپ | |
| مقامی لہجے | (کھواری) یہ دراصل خاوری زبان کی علاقائی شکل کا لہجہ ہے |
| | دیا کی |
| | ورشک |
| | زرساتی یا ڈنگرک |
| | کلشوار یا کلشو |

| | |
|---|---|
| درد گروپ | |
| سواتی لہجے | کشمیری (کشمیری شینا) |
| | کوہستانی یا سُوتی |
| | توروالی (توروال) |
| | کندیائی (کندیا) |
| | گریالی (گبروالی) |
| | شینا یا شاکا یا شاکی (اس کے کئی لہجے ہیں، مثلاً ہزارہ کے چار لہجے، گلگتی لہجہ، ہنزہ، پنیال، نگر کے لہجے، سرحدی ہزارہ کے دو لہجے وغیرہ) |

قدیم پراکرت یا پالی کے دور (300ق م سے 600ء تک) میں پالی کا پشاچی سے میل جول نظر آتا ہے اور یوں اس کو وندھیا کی زبان کہتے ہیں، یہاں تک کہ اس کو ٹکسلا کے علاقہ میں بتاتے ہیں۔ حقیقت میں پالی کو سوراسینی پراکرت کی ہی قدیم قسم بتایا جاتا ہے، مگر اپنی اصل اردھ ماگدھی پراکرت کی شکل لئے ہوئے۔ غرضیکہ پراکرتوں کے آغاز میں ہی پاکستان کے شمال مغربی علاقے میں پشاچہ زبان بولنے کا بھی علم ہوتا ہے جو

کہ شمال کے بدھ استعمال کرتے تھے، جس کا آج کل کی پنجابی سے گہرا تعلق ہے۔

پراکرتوں کے دوسرے دور (جو کہ اندازاً 1000ء تک رہا) میں سوراسینی پراکرت کے عمل دخل کا احاطہ بہت وسیع تھا، جس سے کوئی اور پراکرت لگا نہیں کھاتی تھی۔ یہ بہار سے سندھ تک اور سرحد اور پنجاب سے مالوہ تک پھیلی ہوئی تھی۔ پاکستان کے شمال مغربی علاقے میں شاہباز گڑھی اور مانسہرہ کے قریب مندرجہ بالا پشاچہ شاخ سے نکل کر ایک پیشاچی پراکرت بولی جاتی تھی۔

پراکرتوں کے تیسرے دور (اندازاً 1000ء سے اندازاً دو یا تین صدیوں تک) میں سب سے پرانی اپ بھرنشا ورچڑہ پیدا ہوئی جو کہ سندھ کے علاقہ میں بولی جاتی تھی اور اس کا میدان کبھی بھی نقشہ میں دیئے ہوئے پنجابی علاقے سے نہیں ٹکرایا، بلکہ پنجابی زبان کے اس علاقے میں لاہنڈا (لہندی) اپ بھرنشا بولی جاتی تھی۔ سیالکوٹ کے گرد و نواح میں ایک اور اپ بھرنشا ڈھکی یا ٹاکی بولی جاتی تھی۔ یہیں سے اس علاقہ کا نام ٹکادیس، طقا، یا طاقین یا ٹاکیشر پڑا۔ چونکہ ڈھکی، پالی اور پشاچہ زبانوں کا اثر پنجابی پر پوری طرح سے تحقیق نہیں کیا گیا، اسی لئے ہمیں پوٹھوہار کے اوپر کے علاقے اور دوسری طرف سیالکوٹ کے قرب و جوار میں ایسے ایسے الفاظ مل جاتے ہیں، جن کا پوری طرح سروے ابھی تک نہیں ہوا۔

یہ دو ماحول ہے، جس کے بعد پنجابی کی موجودہ بولیوں کا آغاز ہوتا ہے۔ اس بیان کردہ ماحول سے ظاہر ہے کہ نقشہ میں دیئے ہوئے پنجابی زبان کے علاقے میں لہندی (لاہنڈا) زبان کی حالت آج کل کی تمام پنجابی بولیوں کی ماں کی سی تھی۔ پرانی پنجابی کے دور (10 یا 11 صدی عیسوی سے 15 صدی عیسوی تک) سے پہلے شروع شروع میں ادب کی زبان پرانی ہندوی تھی جس میں سامسکرتی طرز کی سنسکرت شاعری کے بند ہوتے تھے اور گاتھہ قسم کی شاعری میں رائج تھے، جو کہ چاند بردائی یا گورکھ ناتھ کے بعض شلوکوں میں

پائے جاتے ہیں۔ پراتم پشاچی کی یہی زبان تھی، اس کو پراتم پشاچی کی زبان اس لئے کہتے تھے کیونکہ سب سے پہلے پُند یا یا پشیا یا پشیا نے یونانی کہانی سستی ہنوں کو ہندوی دوہڑوں میں لکھا (جو کہ بعد میں ایک مسلمان ہندوی شاعر مسعود نے 1123ء میں لکھی۔ معلوم ہوتا ہے کہ سکندر کے زمانہ میں یہ کہانی یہیں سے یونان کی طرف گئی اور قاسم کے حملہ کے بعد واپس یہیں آ گئی) (۱) پھر بعد میں شمالی حصہ کی عام زبان (جس کا زیادہ تر تعلق اردماگدھی کے ساتھ تھا) ہندوی کا اثر ادب میں رہا۔ یہ زبان گپتا خاندان کے بعد سات آٹھ سو سال کے عرصے پر مشتمل ہے۔ پرانی پنجابی کے دور میں لہندی زبان زوروں شوروں پر تھی جس میں عربی ترکی اور فارسی کا اثر تسلیم شدہ تھا، مگر اصلی پنجابی کی اصواتیات، الفاظ اور ہندوی کے افعال کی حالتیں نمایاں تھیں۔ موجودہ زمانہ کی دیسی بولیوں کی غیر تحلیلی (analytic) خصوصیات ابھی شروع نہ ہوئی تھیں، بلکہ مضارع ہی آج کل کے بہت سے فعلوں کی بجائے استعمال ہوتا تھا۔ جزو لاحق (postpositions) استعمال میں نہ آتا تھا۔ اسم صفت اکثر زیر بڑھا کر بنالئے جاتے تھے۔ برتی کی اصواتیات کا اثر کہیں نہیں ملتا تھا۔ شروع شروع میں لاہور مسلمانوں کا دارالخلافہ رہا اور اس عرصہ میں بے شمار غیر ملکی الفاظ پنجابی کی سان پر چڑھے، یہاں تک کہ جب 1193ء میں مسلمانوں نے دہلی کو دارالخلافہ بنایا اور بعد میں ریختہ قسم کی شاعری شروع ہوئی تو اس کا اثر پنجابی شاعروں نے بھی لیا اور اسی کی نقل میں شعر لکھے۔ ایسی پنجابی کو ہم اُردو کا پیش خیمہ کہہ سکتے ہیں اور اسی وجہ سے اُردو کو شروع شروع میں لاہوری کا نام بھی دیا گیا تھا۔ بعینہٖ اسی طرح اُردو کو ملتانی بھی کہا گیا، ورنہ پنجابی کی ملتانی بولی کے لئے تو لفظ ملتانی مقامی طور پر استعمال ہی نہیں ہوتا تھا جیسا کہ برائن صاحب 1881ء میں لکھتے ہیں۔

# پنجابی زبان کا علاقہ




یہ سردار محمد خاں کے ہاتھ سے بنایا ہوا ہے

پنجابی کے وسطی دور (15 سے 18 صدی عیسوی کے آخر تک) میں دہلی کا پایہ تخت اپنا اثر دکھا رہا تھا، جس کی وجہ سے پنجاب کے مشرقی حصے میں گو لہندی کی اصلی روح قائم رہی مگر برج اصواتیات اور الفاظ کا گہرا اثر پڑا۔ لہندی کی اس نئی حالت کی طرف اشارہ سب سے پہلے امیر خسرو نے اپنی فارسی کتاب نور سپہر میں "لاہوری" سے کیا ہے۔ اس لاہوری میں ماجھی (سکھی)، جٹکی، لدھیانوی اور انبالوی شامل ہیں۔ گو سکھ اور ہندو رشی عموماً ہندوی زبان میں ہی لکھتے تھے اور لہندی کو کم ترقی دی جاتی تھی۔ اسی لحاظ سے اگر پنجابی میں ہندوی بمعہ برجی کا اثر زیادہ ہوتا تھا تو اُسے وسطی دور کی اُچت پنجابی کہا جاتا تھا اور اگر لہندی اثر نمایاں ہوتا تھا تو اُسے وسطی دور کی نیچت پنجابی کہا جاتا تھا۔ مگر پھر بھی ہندوی کی وجہ سے پنجابی پر برجی کا اثر اردھ ماگھدی کے مقابلے پر کچھ بھی نہ تھا۔

سکھوں کے اقتدار میں آنے سے برجی کا یہ اثر بھی پنجابی پر بہت کم ہو گیا اور اسی طرح موجودہ پنجابی بولیوں کا دور (18ویں صدی عیسوی کے آخر سے آج تک) شروع ہوا۔ اس دور میں عیسائی مشنریوں کی مدد سے انگریزوں نے ملتانی بولی کو علیحدہ کرنے کی کوشش کی اور لدھیانہ کے قرب و جوار کے ذخیرہ الفاظ اور اصواتی رنگ کو عوام پر حاوی کرنا چاہا۔ مگر یہ کوشش ناکام رہی، کیونکہ پنجابی کا اثاثہ صرف لدھیانوی پر ہی موقوف نہیں ہے، آج بمشکل کوئی لکھنے والا ایسا ہو جو کہ پنجابی میں لہندی اور ہندوی رنگ کو اپنے ادب میں نمایاں نہیں کرتا۔ یہی وہ پنجابی ہے جو لہندی اور "لاہوری" پر مشتمل ہے جیسا کہ انشاء نے اپنی کتاب دریائے لطافت 1802ء) میں سب سے پہلے یہ لفظ "پنجابی" انہی معنوں میں زبان کے لئے استعمال کیا ہے۔

جہاں تک پنجابی بولیوں کے تعین کا تعلق ہے، ہمیں بنیادی طور پر یہ دیکھنا ہے کہ اگر زبان کے ابتدائی دور کی تاریخ کے کسی زمانے میں کوئی دو یا زیادہ گروہ صرفی لحاظ سے مفرد الفاظ کے مرکبات ایک ہی طرح بنائیں اور فقرے بنانے میں ایک ہی طرح کے

اشتقاق برتیں اور ساتھ ہی اُن کے صوتی تلفظ ایک ہی ہوں تو ایسی دو یا زیادہ زبانیں ایک ہی زبان کی بولیوں کی حیثیت میں منسلک کی جا سکتی ہیں، چاہے بعد میں اُن کی اصواتی تبدیلیاں یا ذخیرہ الفاظ بیشتر بدل گیا ہے، دیئے ہوئے نقشے میں پنجابی کی تمام بولیاں اس لحاظ سے ایک ہی زبان "پنجابی" کی بولیاں تصور ہوں گی۔

پاک و ہند خاندان کے 18 بڑے گروہوں میں سے ایک گروہ پنجابی کہلاتا ہے (مغربی تاجکستان میں بولی جانے والی "Parya" بولی بھی پنجابی جیسی ہے)، جس کی بولیوں (Dialects)، ذیلی بولیوں (sub-dialects)، فرعی بولیوں (form of dialects) اور علاقائی بولیوں (local dialects) کی تعداد 70 سے زائد بنتی ہے۔ (سٹینڈرڈ بولی) پنجابی کو پہلے دو حصوں میں بانٹتے ہیں:

مشرقی شاخ (632- سنت بھاشا) اور مغربی شاخ (415 لہندی یا ملتانی۔ مقامی نام جٹکی یا ہندکو)

ان دونوں کو آگے تین تین حصوں میں بانٹا گیا ہے۔

مشرقی شاخ (632)۔: مشرقی حصہ، مغربی حصہ (623)، ڈوگری (647)۔

مغربی شاخ (415)۔: شمال مشرقی لہندا (436)، شمال مغربی لہندا (423)، جنوبی لہندا یا سٹینڈرڈ (415)

(نمبر شمار گریرسن کے لسانی سروے کے ہیں۔)

| | |
|---|---|
| Awankari | اعوان کاری۔ جنوبی اٹک |
| Baar di Boli (424) | بار دی بولی۔ گوجرانوالہ کا غیر کاشت اُجاں کا علاقہ |
| Bagri (644) | باگڑی۔ فاضلکا یعنی جنوبی فیروز پور |

| | |
|---|---|
| Blaspori | بلاسپوری |
| Bhatiyali | بھٹیالی۔ مغربی چمبہ |
| Bthneri (642) | بھٹنیری |
| Chabali (440) | چھبالی |
| Chenavari (421) | چیناواڑی ۔ جھنگ |
| Chenhavari, Hindki (428) | چھناوڑی، ہندکی ۔ مظفر گڑھ کا چناب کے کنارے کا علاقہ جو ضلع جھنگ سے ملتا ہے |
| Dahndi (439) | ڈھنڈی |
| Darhab Boli | ڈرھب بولی ۔ راوی کا شمالی کنارہ ۔ سیالکوٹ |
| Dhani | دھنی ۔ مغربی جہلم |
| Doabi (417) | شاہ پور دوآبی |
| Doabi | دوآبی، پنجابی پہاڑی |
| Doabi (635) | دوآبی ۔ جالندھر ہوشیار پور |
| Dogra (648) | ڈوگرا سٹینڈرڈ ۔ ضلع جموں اور اردگرد |
| Ghebi (444) | ضلع اٹک ۔ گھیبی |
| Hindki | ہندکی ۔ ڈیرہ اسمٰعیل خان |
| Hindko Peshawari | ہندکو پشاوری |
| Hindko, Hindku (434) | سٹینڈرڈ ہندکو |
| Hindko, Hindku | ہندکو ہزارہ |
| Jafri (430) | جعفری |
| Jaghdali (Jatki, Hindki) | جغدالی یعنی جٹکی ۔ ڈیرہ غازی خان |
| Jaghdali, Jatki Lehnda, | جغدالی ۔ بلوچستان |
| Jangli (420) | جانگلی ۔ نہری علاقے کے خانہ بدوش باشندے جنگل بار |

| | |
|---|---|
| جٹکی | Jatki (418) |
| جٹکی ۔ ساہیوال | Jatki |
| جنا تر دی بولی۔ تحصیل پھالیہ کے دھاڑ کے علاقے، ضلع گجرات | Jitater (425) |
| کاچھڑی۔ کاچھی یعنی دریائے جہلم کے داہنی کنارے ضلع جھنگ کے نچان کا علاقہ | Kachari (423) |
| کالر بولی ۔ راوی کے مغرب کی طرف | Kalar Boli |
| کنڈیالی ۔ گورداسپور۔ شاہپور کنڈی | Kandyali (649) |
| کانگڑی ۔ ضلع کانگڑ | Kangri (450) |
| کہلوری | Kehlori |
| کیرالی | Kerali |
| کھیترانی | Khetrani (630) |
| کوہاٹی اعوانکی | Kohati Awanki |
| کوہاٹی ہندکی | Kohati Hindki |
| کوہاٹی | Kohati |
| لمے دی بولی ۔ شیخوپورہ | Lamay di Boli |
| لہندا، جاٹکی، جھانگی ۔ ڈیرہ والی | Lehnda,Jatki,Jhangi(416) |
| لہندا شینڈرڈ۔ لائلپور، جھنگ، شاہپور، آدھا ساہیوال، گوجرانوالہ کا کچھ حصہ، گجرات اور بیبی کا کچھ علاقہ | Lehnda |
| لہندی سنت بھاشا ۔ وسطی پنجاب کے مغربی جانب | Lehndi, SantBhasha(646) |
| لدھیانی | Ludehani |
| ماجھی ۔ لاہور، امرتسر، گورداسپور | Majhi (634) |
| ملکی ہندکو ۔ میانوالی، بنوں | Mulki, Hindko |

| | |
|---|---|
| Malwai (641) | ملوائی ضلع انبالہ، جنوب مشرقی پنجاب |
| Multani (427) | ملتانی سٹینڈرڈ |
| Multani, Siraiki, Hindki, Bahawalpuri (426) | ریاستی، مظفر گڑھ، ڈیرہ غازی خان، شمالی بہاولپور، بہاولپوری، لوچی، مظفر گڑھ کی ہندکی جو یہاں بولی جاتی ہے |
| Niswani (422) | نسوانی۔ جھنگ کے شمال میں نسوانا خاندان |
| Pachadi (640) | پچادی، جاند، نالی |
| Pahari Punjabi | پہاڑی پنجابی |
| Pahari (637) | ہوشیار پوری کی بلاسپور اور تنگل ریاستیں |
| Pahari (638) | ہوشیار پوری پہاڑی۔ شمالی اور مشرقی پہاڑی |
| Pandocchi(442) | پنڈوچی۔ پنڈدادن خان |
| Pashawri | پشاوری |
| Pothowari (437) | پوٹھوہاری |
| Pothowari(438) | پوٹھوہاری پہاڑی |
| Punchi (441) | پنچھی |
| Punjabi (419) | پنجابی۔ فیصل آباد گوجرانوالہ گجرات وغیرہ |
| Punjabi | پنجابی۔ سدھمئی نہری علاقہ جہاں سنت بھاشا والے آباد ہیں |
| Pwadhi (639) | پوادھی۔ پنجاب کا مشرقی حصہ |
| Rathi (643) | راٹھی۔ بیکانیر |
| Rathwari (645) | راٹھوری۔ فیروز پوری |
| Saraiki Hindki, Saraiki Lehnda(429) | سرائیکی ہندکی، سرائیکی لہندا، اُچکی، پنجابکی |
| Shahpuri | شاہ پوری |
| Swaen | سوین۔ مشرقی اٹک |

| | |
|---|---|
| Tanouli(435) | تناؤلی ۔ ہزارہ کا تناؤلی خاندان |
| Thalli, Jatki (432) | تھلی یا جٹکی ۔ کچھ حصہ تھل، شاہ پور اور میانوالی، جہلم، جھنگ |
| Thalochri | تھلوچڑی ۔ جھنگ |
| Ubbhay di Boli | اُبھے دی بولی ۔ گوجرانوالہ |

# زبانوں کی حد بندی

''مساوی معنوی خطوط'' (Isoglosses) کے ذریعے زبانوں کی حدود نمایاں طور پر دکھائی جا سکتی ہیں اور اس طرح ذیلی اور فروعی بولیوں کا علاقہ بھی دکھایا جا سکتا ہے۔ اگر کچھ بولیاں محض تلفظ کی بنا پر مختلف ہوں تو اُن کو بولیوں کا نہیں بلکہ لہجے کا فرق کہہ سکتے ہیں۔ زبان میں مختلف محفلوں اور موقع کے لحاظ سے عامیانہ (slang) سے روزمرہ (Colloquial) اور شستہ (Formal) تک کے پیرائے استعمال کئے جاتے ہیں۔ ان کو لسانی مراتب (Levels of language) کہنا ہی بہتر ہوگا۔

زبان ایک نظام ہوتا ہے، جب تک اس نظام میں رہتے ہوئے تلوّن اور بوقلمونیاں نظر آتی رہیں، وہ تمام بولیاں رہیں گی اور ایسا ہی کہلائیں گی، چاہے اُن میں سے ایک شہر کی مالک بولی (prestige dialect) ہی کیوں نہ بن جائے۔ مگر جب ایسی تغیر پذیری سے نظام ہی بدل جائے تو وہ علیحدہ زبان کہلائے گی۔ اس طرح مثلاً ہم آسانی سے دیکھ سکتے ہیں کہ کب ایک گاؤں کی آبادی نے لاطینی بولی ترک کردی اور کب اطالوی بولی بولنی شروع کردی۔

اگر اس بات پر غور کیا جائے کہ آخر کار مختلف بولیاں کیوں پیدا ہو جاتی ہیں، تو آپ کو قدرت کا یہ اصول واضح ہو جائے گا کہ قدرتی مظاہر ہمیشہ لامتناہی متغیریات سے ظہور پذیر ہوتے ہیں۔ مثلاً ایک انسان کو ہی لے لیں تو آپ کو کہیں بھی ہو بہو ایک جیسی شکلیں نظر نہیں آئیں گی۔ فلسفہ کا بھی یہی اصول ہے کہ حقیقت ہمیشہ مفرد ہوتی ہے۔ زبان کا بھی یہی حال ہے کہ یہ اپنے اندر متحرک ہوتی ہے۔ ہر شخص کی کوشش ہوتی ہے کہ وہ اپنی ہی زبان بولے، مگر اس طرح چونکہ وہ کسی دوسرے کو اپنے خیالات سے آگاہ نہیں کر سکے گا، اس لئے اس کو لچک دے کر زبان کو مرکز گریز حرکت سے پھیلانا پڑتا ہے، مگر پھر بھی اپنی برادری کا مخصوص انداز رکھنے کے لئے تمام تر حرکت کو مرکز خواہ کرنا پڑتا ہے۔ زبان کی یہی اندرونی حرکت کی دو شکلیں ایک دوسرے پر اثر ڈال کر جب زبان پیدا ہوتی ہے، تو اس انشقاق پذیری سے مختلف زبانیں پیدا ہونا اور پھر اسی کے برعکس ہونا، زبان کا خاصہ بن جاتا ہے۔ یہیں سے شاید زبان کو جنم ملا ہو، اور پھر اس کو مزید تقویت اس بات سے ملی کہ انسان نے آنکھ کے سامنے نہ ہونے والے محسوسات کے لئے نشانیاں مقرر کرنے کی طاقت جمع کر کے ان رموز کا ایک نظام بنا کر زبان کو جنم دے دیا ہو۔

# پنجابی زبان کی مُلتانی بولی

کچھ عرصہ ہوا مُلتانی کو پنجابی سے ایک علیحدہ زبان تسلیم کرنے والوں نے ملتانی کی قدامت اور براہ راست سنسکرت کا خلف ثابت کرنے کے لئے کچھ مضامین لکھے تھے۔ جن میں ملتانی کے اکثر الفاظ کا سنسکرت ماخذ دکھا کر عام پنجابی کا سنسکرت سے بُعد دکھایا تھا اور اس طرح اعتراض کیا تھا کہ پنجابی (اور اردو) کے کئی الفاظ کا ماخذ سنسکرت میں نہیں ملتا اور بعض الفاظ جو سنسکرت کے قریب ہیں وہ بعینہٖ ملتانی کی نقل پر لے لئے گئے ہیں۔ اس کے بعد ایک آدھ مضمون اس نظریہ کے بر خلاف ضرور نظر سے گزرا مگر پنجابی (یا اردو) کے چند الفاظ کی تشریح ابھی تک نظر سے نہیں گزری جن پر اعتراض کیا گیا تھا کہ سنسکرت ماخذ سے اُن کی تبدیل شدہ شکلیں کس طرح رونما ہو گئیں۔ ایسے الفاظ کا حال یہاں پر دیا جاتا ہے تاکہ کوئی صاحب مزید روشنی ڈال سکیں تو معاملہ زیادہ واضح ہو سکے۔

اس میں کوئی شک نہیں کہ کسی لفظ کے ماخذ تک پہنچنے کے لئے علم صوتیات کا کافی گہرا مطالعہ ہونا ضروری ہے کیونکہ ایک زبان سے دوسری زبان میں جب الفاظ لئے جاتے ہیں۔ تو اس دوسری زبان کی سان پر چڑھنے کے لئے تلفظ میں کئی ایک تبدیلیاں ہو

جانا ناگزیر ہوتی ہیں۔ تلفظ کی یہ توڑ مروڑ عموماً باقاعدہ اصولوں کے تحت آ جاتی ہے اور محض اصواتی مشابہت سے ہی یہ فیصلہ قطعی نہیں ہو سکتا کہ ایسے مشابہتی الفاظ کا آپس میں بھی کوئی یقینی رشتہ ہے یا کہ نہیں۔ اگر محض اصواتی مشابہت ہی معیار ہو تو کسی ایک زبان کا حق کسی دوسری زبان پر جتایا جا سکتا ہے۔ مثلاً عربی ام الالسنہ ماننے والے تو چینی زبان کے بیشتر الفاظ کو بھی محض اصواتی مشابہت دکھا کر عربی سے اخذ شدہ ثابت کر دیتے ہیں، حالانکہ دیکھنا یہ ہوتا ہے ایک زبان کا لفظ دوسری زبان کی سان پر باقاعدہ اصولوں کے تحت رواج پایا ہو۔ یہاں پر پنجابی کی سان پر الفاظ چڑھنے کے وہ تمام تسلیم شدہ اصول تو نہیں گنائے جا سکتے، مگر چند ایک موٹے موٹے اصول جو زیر نظر الفاظ کے لئے درکار ہیں، ان کا ذکر کر دینا ضروری معلوم ہوتا ہے۔

اصول نمبر 1

اگر لفظ کے اندر سسکاری (یعنی صفیرہ اور تفشی) حرف اور انسدادی حرف مل کر آئیں تو سسکاری حرف اڑ کر انسدادی حرف مخلوط الہا ہو کر مشدد ہو جاتا ہے مثلاً آشٹو۔ آٹھ۔ نشٹ۔ نٹھا۔ مشٹ۔ مُٹھ۔ مِشٹ۔ مٹھا۔ ارشٹ۔ ریٹھا۔ پشٹ۔ پِٹھی۔

اصول نمبر 2

لفظ کے اندر اگر انسدادی حرف ''ک'' سسکاری حرف ''ش'' کے ساتھ مل کر آئے تو اصول نمبر ایک کی طرح حرف ''ش'' اڑ جاتا ہے اور کاف کی آواز بھی مشدد ہو کر مخلوط الہا ہو جاتی ہے مثلاً کشار۔ کھار۔ کشیر۔ کھیر۔ ککش۔ ککھ۔ مکشکا۔ مکھی۔ پکش۔ پکھ۔ بیکشا۔ بکھ۔

اصول نمبر 3

اگر سسکاری حرف ''ی'' کے ساتھ مل کر لفظ کے اندر آئے تو حرف ''ی'' اڑ جاتا ہے اور سسکاری حرف ہر حالت میں ''س'' ہو کر مشدد ہو جاتا ہے مثلاً رشئیت۔ رسنا۔

نشیت۔ تسنا۔ درشیت۔ وسنا۔

اصول نمبر 4

وسطی دور میں لفظ کے اندر کھ۔ گھ۔ تھ۔ دھ۔ پھ۔ بھ میں سے کوئی ہو تو وہ بدل کر صرف "ہا" ہی بن جاتا تھا

اصول نمبر 5

لفظ کے اندر غنہ حرف کے بعد مجہورہ انسدادی حرف سے پہلے غنہ حرف ہو تو وہ مہموسہ کو مجہورہ بنا دیا جاتا ہے مثلاً نمت۔ تمد۔ ذنت۔ دند

اصول نمبر 6

لفظ کے اندر غنہ حرف کے بعد مجہورہ انسدادی حرف آئے تو بعض بولیوں میں ایسا انسدادی حرف عموماً غنہ کے ساتھ مدغم ہو جاتا ہے مثلاً چینا سے چنا۔

اصول نمبر 7

اکثر ایسا ہوتا ہے کہ خیشوی اعراب جو کہ غنہ صامت کی جگہ بنی تھی بغیر نبرہ والی جگہ پر آ کر بالکل ہی اڑ جاتی ہے مثلاً گرمنڈ (حرف ر پر نبرہ) سے گرنڈا (حرف ک پر نبرہ) بنا تو خیشوی اعراب بغیر بنرہ کے ہو جانے سے اُڑ گئی اور گردا بن گیا۔

ان اصولوں کو مد نظر رکھتے ہوئے مختلف الفاظ پر جو اعتراضات کئے جاتے ہیں ان کا جائزہ لیا جاتا ہے پہلا اعتراض اُردو (پنجابی) کے الفاظ آنکھ (اکھ) اور ہاتھ (ہتھ) پر کیا جاتا ہے کہ یہ اصل میں ملتانی نے علی الترتیب سنسکرت کے الفاظ اَکش اور ہست سے اخذ کئے ہیں اور اُردو (پنجابی) والوں نے براہ راست سنسکرت سے نہیں لئے بلکہ محض ملتانی کی تقلید پر اپنے ہاں ان کا رواج دے لیا ہے ملتانی میں ان الفاظ کی بناوٹ کی وجہ یہ بتائی گئی ہے کہ چونکہ ملتانی لوگ حرف "س" اور "ش" کا تلفظ ٹھیک ادا نہیں کر سکتے اس لئے

ملتانیوں نے سنسکرت ماخذ سے حروف ''س'' اور ''ش'' حذف کر دیے حالانکہ ملتانی کو علیحدہ زبان ماننے والے تو یہاں تک مانتے ہیں کہ پنجابی میں (خاص کر ملتانی میں) اور اُردو دونوں میں حروف ''س'' اور ''ش'' کے مخارج ایک جیسے ہی ہیں سوائے اس کے کہ پنجابی میں حرف ش کو ذرا اتلا کر بلایا جاتا ہے اصل بات یہ کہ اصول نمبر دو کے تحت اکش سے اَکھ بنا اور اصول نمبر ایک کے تحت ہَسْتْ سے ہتھ بنا۔ یہ تو اُردو زبان کی خاصیت سے اعراب میں لمبائی آ کر حروف آنکھ اور ہاتھ بن گئے۔

دوسرا اعتراض یہ کیا جاتا ہے کہ ملتانی میں وات (بمعنی دہان) اور سجا ہیں ایسے الفاظ سنسکرت کے ماخذوں ''وکترن اور شوس'' سے لے کر استعمال ہوتے ہیں مگر اُردو (پنجابی) میں ایسے قیمتی الفاظ سرے سے ملتے ہی نہیں، اعتراض کرنے والوں کو شاید اس بات کا علم نہیں کہ اُردو (پنجابی) میں ایک اور لفظ ''باچھ'' دہان کے معنوں میں سنسکرت کے لفظ وَش سے اخذ کر کے باقاعدہ مستعمل ہے جہاں تک لفظ سجاہیں کا تعلق ہے اس کو سنسکرت کے لفظ شوس سے منسلک کرنا غلط ہے، کیونکہ مہارازڑی اور سورا سینی پراکرتوں میں شوس سے شوہ اور پھر سور بھگتی سے ''سَوِدْ'' تو ضرور اس معنوں میں بنا، مگر ملتان والوں نے عربی لفظ صبح کو بگاڑ کر صبا میں بنایا ہے اس کے بجے سجاہیں غلط ہیں۔ واقعی یہ لفظ اُردو میں نہیں ملتا۔ اور اس پر ملتانی فخر کر سکتی ہے بعینہٖ جس طرح پنجابی کے لفظ نُجا کھا یا چوکا (بمعنی چار کا ہندسہ) وغیرہ کا بدل انگریزی میں بھی نہیں ملتا۔ مگر یوں فخر کرنے میں ملتانی کو علیحدہ زبان قرار نہیں دیا جا سکتا۔

تیسرا اعتراض یہ ہے کہ ملتانی میں الفاظ رُسنا اور بہنا تو باقاعدہ سنسکرت کے ماخذوں رُش اور وِش سے بنا لئے گئے ہیں مگر اُردو پنجابی میں انہی معنوں میں الفاظ روٹھنا (رُٹھنا) اور بیٹھنا (وِسنھ) کا کوئی سراغ سنسکرت سے نہیں ملتا۔ اصلیت یہ کہ ماخذ رُشٹ سے اصول نمبر تین کے تحت رُسنا بنا اور اُردو پنجابی نے ماخذ رُشٹ سے اصول نمبر ایک کے

تحت ودھنا (رُدھنا) بنا لیا اسی طرح ماخذ ویکش بنت سے پہلے اصول نمبر دو کے تحت دکھیہ بُت بنا اور پھر اصول نمبر چار کے تحت ڈیہنا (بیہنا) بن گیا اُردو (پنجابی) نے ماخذ ویشٹ سے اصول نمبر ایک کے تحت بیٹھنا (وےٹھ) بنا لیا۔

ان کا چوتھا سوال خود اپنے اوپر ہے یعنی اُردو میں سنسکرت گردان کی طرح حرف ''ت'' کی نشانی تو قائم رہتی ہے (مثلاً کرتا) مگر پنجابی میں اس کو حرف دال سے کیسے بدل دیا گیا ہے (مثلاً کردا) اس میں کوئی شک نہیں کہ ملتانی (لہندا) پنجابی اور اُردو نے فعل حال کی شکل سنسکرت کے ایک ہی ماخذ سے اخذ کی ہیں، مگر مختلف اصولوں کے تحت ان کی حالتیں مختلف ہو گئی ہیں۔ مثلاً سنسکرت لفظ (ک رَ تِ) جس میں حرف کاف پر نبرہ ہے، پراکرتوں میں آ کر غنہ کی زیادتی سے دو طرح پر مستعمل ہوا، ان دونوں حالتوں میں نبرہ بدل کر حرف رے پر آ گیا۔ یہ دو حالتیں ''ک رَ م تَ'' اور ''ک ریم تَ'' تھیں۔ ملتانی (لہندا) نے اس دوسری حالت سے اصول نمبر 5 کے تحت لفظ ''کریندا'' بنا لیا۔ یہیں سے مغربی پنجابی کی بولیوں میں اصول نمبر دو کے تحت لفظ ''کریتا'' بنا۔ باقی پنجابی میں پہلی حالت پنجابی پراکت میں تبدیل ہو کر (ک رَم) استعمال ہوا۔ اس کے بعد پرانی پنجابی میں نبرہ واپس حرف کاف پر آ کر (ک رَ ندا) اور (ک رَ ن تَ) بنا، جہاں سے اصول نمبر 7 کے تحت علی الترتیب پنجابی لا لفظ ''کردا'' اور پوٹھواری بولی کا لفظ ''کرتا'' رائج ہوا۔ اُردو نے البتہ نہ حرف ''ت'' کو دال میں تبدیل کیا اور نہ غنہ آواز کو شامل رکھا بلکہ کرتا لفظ استعمال کیا۔

پانچواں اعتراض اس بنا پر کیا جاتا ہے کہ ملتانی میں سنسکرت کی طرز پر فعل کی ضمیری گردان بھی کی جاتی ہے مگر اُردو (پنجابی) نے اِتنا بعد اختیار کر لیا ہے کہ اس میں بغیر اسم ضمیر لگانے کے فعل بذاتِ خود ضمیر نہیں بنا سکتا۔ اس کی مثال یوں دی جاتی ہے کہ ملتانی میں فعل ''کرہا'' کی زمانہ حال کی گردان سنسکرت کے الفاظ ''کروتی'' وغیرہ سے

"کریندئے" وغیرہ بنا کر ہوتی ہے (کریندئے۔ کریندان۔ کریندئیں۔ کیندیو۔ کیندآن۔ کریندآنہہ) اسی طرح مستقبل میں "کرشیائی" وغیرہ سے "کرلسیاں" وغیرہ بنائے گئے ہیں (کرلسی۔ کرلسین۔ کرلسیں۔ کرلسیو۔ کرلسیاں۔ کرلسیانہہ) اس کے برعکس اُردو (پنجابی) میں افعال کی گردان میں صرف واحد جمع یا مذکر مونث کا ہی لحاظ رکھا جاتا ہے اور ضمیر کی پہچان بغیر اسم ضمیر لگانے کے ممکن نہیں۔ مثلاً کرتا (کردا) کرتے (کردے)۔ کرتی (کردی) وغیرہ یا مستقبل میں گا۔ گے۔ گی کی حالتیں۔ حقیقت یہ ہے کہ ملتانی میں افعال کے ساتھ ضمیریں چسپاں کرنے کا رواج تو کہیں کہیں ہے مثلاً مَیکوں لگدا آے کی بجائے "لگدم" بولا جاتا ہے، مگر یہ کہنا کہ مندرجہ بالا ملتانی فعل کی مثالوں میں ضمیر شامل ہوتی ہے غلط ہے۔ اصل بات یہ ہے کہ اُردو، پنجابی یا ملتانی میں ابھی افعال کی غیر تصریفی حالتیں مکمل نہیں ہیں جن میں فعل کی ایک ہی شکل تمام ضمیروں کے لئے یکساں ہو، مثلاً ماضی کی مثال "میں نے دیکھا" یا "میں دیکھیا"، "میں ڈٹھا" وغیرہ ورنہ عموماً معاون فعل کی ضمیری گردان شامل ہوتی ہے جیسا کہ مندرجہ بالا فعل مستقبل کی مثال میں تو نمایاں طور پر ظاہر ہے کہ فعل کی شکل "کرے" ہر جگہ موجود ہے مگر "ساں" کی ضمیری گردان کی گئی ہے۔ اسی طرح مندرجہ بالا فعل حال کی مثال میں اگر مخفف حالتوں کو یوں کھول کر لکھا جائے (کریندا آے۔ کریندے ان۔ کریندا ایں۔ کریندے او۔ کریندا آں۔ کریندے آنہہ) تو یہاں سے معاون فعل کی گردان نمایاں ہو جاتی ہے بعینہٖ اسی طرح باقی پنجابی یا "اردو" میں "ہے" وغیرہ کی ضمیری گردان مستعمل ہے۔ اس میں ملتانی کو کوئی امتیازی حیثیت حاصل نہیں۔

چھٹا اور آخری اعتراض افعال کی ان ساختوں میں یہ ہے کہ الفاظ گا۔ گے۔ گی وغیرہ کون سے ماخذوں سے لئے گئے ہیں۔ جہاں تک مستقبل کی نشانی گا کا تعلق ہے یہ بالکل نئی گھڑت ہے، اس کا رواج تو پراکرتوں اور پرانی ہندی زبانوں میں بھی نہیں ملتا مثلاً

ہندی زبان برج (جسے مسلمان صرف بھاشا بھی کہا کرتے تھے) کی پرانی اصل شکل ضلع متھرا کی زبان تھی۔ اس میں مستقبل کے زمانہ کو مضارع کے ساتھ ہی دکھایا کرتے تھے۔ جیسے "وہ ہوگا" کو "وے ہوئے ہے" بولا جاتا تھا۔ یہ تو اُردو نے اپنا جنم پنجاب میں لیتے ہوئے پنجابیوں سے "گا" کی نشانی لے کر استعمال کی اور پھر برج نے اس کی نقل پر "گو" یا "گے" بنا کر "وے ہووے گو" بولنا شروع کیا یہ نشانی "گا" اصل میں سنسکرت کے مصدر "گم" (بمعنی جانا) کی مجہول ماضی مطلق شکل "گیہ" اور پراکرت "گو" سے بنی ہے۔ اس کی مؤنث شکل "گائی" بنی جس سے "گی" بن گیا۔ حال کی نشانی "ہے" اور ماضی کی نشانی "تھا" کا کوئی واسطہ مصدر "ہونا" کے ساتھ نہیں ہے۔ کیونکہ "ہونا" تو سنسکرت کے فعل "بھو" سے نکلا ہے جیسا کہ برج میں "وہ ہوا تھا" کو "وے بھئیو ہو" کہتے ہیں مگر "ہے" کا مادہ "آس" اور "تھا" کا مادہ "ستھا" ہے (باوجود اس بات کے ہم آج کل "ہے" وغیرہ کو "ہونا" کے ہی صیغے سمجھ کر گردان کرتے ہیں، پنجابی میں "تھا" کی جگہ "سی" وغیرہ کی ضمیری گردان استعمال میں آتی ہے جو کہ "اَسیت" وغیرہ کی ضمیری گردان سے نکلا ہے) لہذا میں یہی ماخذ "آہا" یا "ہا" وغیرہ بن گیا، اسی طرح فعل حال کی نشانی "سن" وغیرہ کی ضمیری گردان لفظ "ستی" وغیرہ کی ضمیری گردان سے نکلی ہے۔ ان ضمیری گردانوں کو روکنے کی خاطر کئی ڈھنگ استعمال ہو رہے ہیں مثلاً لاہوری بولی میں فعل حال کے لئے لفظ "نے" (جمع نہیں) پنجابی میں بولتے ہیں (اوہ کھاندا نے) جالندھر کی طرف جاؤ تو کچھ قنوجی بولی کی طرح فعل حال میں "ہیگا" پنجابی میں بولتے ہیں (اوہ کھاندا ہیگا) اسی طرح پنجابی میں ماضی کے لئے لفظ "سی" بغیر کسی گردان کے ہر ضمیر کے ساتھ بولتے ہیں (اوہ کھاندا سی) بلکہ ماضی کے لئے عام رواج لفظ ہیگا کا ہے (اوہ کھاندا ہیگا) یہاں تک کہ لفظ "ہیگا" معاون فعل کے علاوہ اصلی فعل "ہے" کی طرح بھی بولا جاتا ہے، جیسے کہ جالندھر دوآبی میں "وہ موجود تھا" کو "اوہ ہیگا ہیگا" کہتے ہیں اس حالت میں فعل حال معروف کی

گردان یوں کرتے ہیں (ہیگا اے، ہیگے ہن، ہیگا ایں۔ ہیگے او، ہیگا آں، ہیگے آں) واحد غائب میں ہیگا کی جگہ ہے (اے) اور ہیگا کی جگہ ''سی'' کی نشانیاں پھر بھی عام استعمال میں آتی ہیں، کیونکہ ''ہے'' اور ''سی'' کو بنیادی سمجھا جاتا ہے۔ اسی لئے ''ہیگا ہیگا'' کی جگہ ''ہے سی'' کا بھی عام رواج ہے۔ افسوس کہ اس فرضی اصل فعل ''ہیگا'' یا ''ہے'' کا کوئی مصدر یا کوئی اور گردان پنجابی میں مستعمل نہیں، ورنہ اُردو کے ''ہوتا ہوگا'' یا پنجابی کے ''ہوندا ہوگا'' کی طرز پر ''ہیگا ہوگا'' جیسی شکلیں بھی بن ہی جاتیں۔ اس میں کوئی شک نہیں اگر اصلی فعل ہر ضمیر کے ساتھ ایک ہی شکل رکھے اور اس کے بعد کا معاون فعل ضمیری گردان دکھائے تو بادی النظر میں یہ فعل کی تصریفی شکل دکھائی دے گی جیسے کہ تمام کا تمام ایک ہی اصل فعل ہے، اس نہج سے تصریفی رنگ سے لگاؤ رکھنے والے ''اسا''، ''جاسا''، ''ڈتھا اے'' وغیرہ طرزیں استعمال کرنا پسند کرتے ہیں اس کے برعکس اگر پنجابی میں تصریفی سے غیر تصریفی بن جانا ترقی شمار کی جائے تو ہمیں ''آساں جاساں'' وغیرہ کو چھوڑ کر ''آواں گا جاواں گا'' ہی بولنا پڑیگا اور ''سی'' کی نشانی مستقبل کی بجائے ماضی کے لئے استعمال کرنی ہوگی۔

ضمناً یہاں اس بات کا ذکر کر دینا ضروری معلوم ہوتا ہے کہ جہاں تک کسی زبان کی قدامت کا سوال ہے، اس کو دیکھنے کے لئے یہ اصول نہیں ہے کہ ہم محض الفاظ کے ماخذوں کو کسی قدیم زبان سے نسبت دے کر خوش ہو جائیں کہ واقعی یہ قدیم زبان ہے، ورنہ اس طرح تو تقریباً ہر مرکب زبان کو کسی نہ کسی قدیم زبان سے نسبت دے سکتے ہیں یہاں تک کہ ثابت کرنے والوں نے تو ہندکو کو بھی قدیم زبان ثابت کر دیا ہے۔ بلکہ اس کے لئے تو عقیدتمندی کا سوال بھی سامنے لا کھڑا کر دیا ہے کہ چونکہ پشاور کا علاقہ ہمارے آباؤاجداد کی تہذیب کا گہوارہ ہے اور ہندکو نے بھی اسی علاقہ میں جنم لیا ہے، اس لئے ہم اُسے اپنے آباؤاجداد کی زبان سمجھ کر احترام کریں حالانکہ قدامت کے لئے ہمیں دیکھنا یہ

ہوتا ہے کہ زیرِ نظر زبان کی موجودہ حالت کب سے یوں بن گئی ہے کہ اسے علیحدہ بولی یا زبان کا لیبل دیا جائے وہی زمانہ اس کا جنم کہلائے گا البتہ جنم جوئی کا سوال ایک نفسیاتی مسئلہ ہے جس کی بنیاد پر ہی آج کل جدید ہندی جنم لے رہی ہے ہم اس تجربے سے نصیحت لے سکتے ہیں۔

(ایہہ مضمون 18 اکتوبر 1961ء وچ روزنامہ جنگ راولپنڈی وچ چھپیا سی)



# ملتانی کی مخصوص آوازیں

پنجابی زبان کی ملتانی بولی میں چار خاص آوازیں حروف "ب۔ج۔ڈ۔گ" کی پائی جاتی ہیں جو کہ ان حروف کی مجہورہ انسدادی آوازوں سے قدرے مختلف ہوتی ہیں ان کو سندھی زبان کے حروف "ٻ ڄ ڏ ڳ" کی آوازوں کے مشابہ سمجھ لینا چاہئے، یہی وجہ ہے کہ مغربی مستشرقین نے ملتانی کے لئے بھی اسی قسم کے حروف "ٻ ڄ ڏ ڳ" وضع کئے تھے۔ ان آوازوں کو سمجھنے کے لئے پہلے ہمزۃ القطع کی آواز کی تشکیل کا حال سمجھنا ضروری ہے ہمزہ کا مخرج دیکھا جائے تو مقام نطق "حلقیہ" ہے، یعنی اس کی آواز فم حلق کی مدد سے خارج ہوتی ہے جہاں تک اس کی صفت ممیزہ کا تعلق ہے اس میں انداز عضو انسدادی ہوتا ہے جس کی آواز کے لحاظ سے قسم "گرفتی" ہوتی ہے یہی وجہ ہے کہ ہمزہ کی آواز کو انگریزی میں بھی حلقی گرفت کے نام سے موسوم کیا جاتا ہے۔ اس میں ہوتا یہ ہے کہ فم حلق کو بند کر دیا جاتا ہے (یعنی اوتار صوت کو آپس میں ملا دیا جاتا ہے) اور پھر اس کو یک لخت کھول دیا جاتا ہے (یعنی اوتار صوت کو علیحدہ کر دیا جاتا ہے) اس کی تشکیل سے صاف ظاہر ہے کہ آواز گرفتی ہوتی ہے یعنی نہ مجہورہ ہوتی ہے اور نہ مہموسہ، یہ کوئی نئی چیز نہیں کیونکہ اگر آپ گھوڑے کو مہمیز دینے کے لئے ٹنکاری سی منہ سے بجائیں تو بھی ایسی چٹانی آواز نہ مجہورہ

ہوتی ہے اور نہ مجہورہ کیونکہ سانس بھی برائے نام ہی اندر پناہ جانے کے لئے استعمال ہوتا ہے۔ اس صفت گرفتی کو اگر آواز کے شروع پر ترسیمی جزو بنایا جائے تو اسے "گھٹویں" کہا جاتا ہے مثلاً گھٹویں انسدادی حروف، یہ ایسی انسدادی آوازیں ہوتی ہیں کہ ان کے مسکن اور رہائی میں تو کوئی فرق نہیں ہوتا۔ مگر بندش کے وقت اوتار صوت کو بند رکھا جاتا ہے اسی لئے ان کو گھٹویں انسدادی کہا جاتا ہے ایسی آوازوں کو انگریزی میں chokestops کہتے ہیں اور یہی وہ آوازیں ہیں جو ملتانی میں پائی جاتی ہیں۔

جن کا اوپر ذکر کیا گیا ہے، ترکیبی لحاظ سے تو گھٹواں ترسیمی ثانوی انداز ہر آواز کا جزو ہو سکتا ہے مگر سماعتی طور پر اس کا احساس صرف مجہورہ آوازوں میں ہی نمایاں ہوتا ہے اور وہ بھی صفت انسدادی سے ایسی آوازوں کو اور زیادہ نمایاں کرنے کے لئے تو افریقہ کی وحشی اقوام میں چٹاخی رنگ سے اوتار صوت کو حلقی گرفت میں بند کیا جاتا ہے۔ نتیجہ یہ کہ گھٹویں آوازوں میں بندش کے وقت چٹاخی آواز کی طرح فم حلق کو یک لخت ساتھ ہی بند کر دیا جاتا ہے اور پٹھوں کی حرکت سے فم حلق کو ڈاٹ کی طرح اونچا کیا جاتا ہے تاکہ منہ اور فم حلق کی درمیانی ہوا پر دباؤ پڑے یہ حرکت کوئی آواز پیدا نہیں کرتی جب تک کہ مسکن آواز قائم رہتا ہے مگر رہائی کے وقت یہ ایک خاص انداز کی عبوری جیسی آواز پیدا کر دیتی ہے۔ جس کو گھٹویں عبوری آواز بھی کہہ دیتے ہیں۔ گھٹویں انسدادی آوازیں آرمنی اور سکینی جرمن زبانوں میں بھی پائی جاتی ہیں، ملتانی بولی میں بھی اسی طرح ب۔ ج۔ د۔ گ کی عام انسدادی آوازوں کو گھٹویں کر دینے سے یہ نئی آوازیں پیدا ہو جاتی ہیں۔ اب دیکھنا یہ ہے کہ ملتانی زبان میں ایسی گھٹویں آوازیں کہاں سے آگئیں۔ اس کا مختصر سا جواب تو یہ ہے کہ بعینہ اُسی طرح جس طرح پنجابی کی گمک ملتانی میں غائب ہو گئی۔

پنجابی میں گمک (Tone) زبان کا اہم جزو ہے جیسا کہ الفاظ کھل۔ جھول۔ ڈھول۔ گھول وغیرہ سے ظاہر ہے ایک ہی لفظ میں گمک کے ہونے یا نہ ہونے سے معانی

تک میں فرق پڑ جاتا ہے، مثلاً لفظ ڈول کو گمک سے بلاؤ گے تو اس کے معنی ''ڈھول'' کے ہوں گے اور بغیر گمک کے اس کے معنی ''ڈول'' کے ہوں گے۔ ملتانی میں گمک نہیں بلاتے اور اس کی بجائے ''ڈھ'' کو ماڈرن مخلوط الہا کی طرح بلایا جاتا ہے، جس طرح انگریز لوگ جہلم اور دہلی وغیرہ الفاظ میں جہ اور لہ اکٹھا لکھ کر بلاتے ہیں کیونکہ اگر ملتانی میں ایسا بھی نہ کریں تو پنجابی کے گمک اور بغیر گمک والے ایک جیسے الفاظ میں فرق کرنا ناممکن ہو جائے انہوں نے گمک کا ایک رد بدل ڈھونڈ لیا ہے یہ اس لئے کہ ایک قدرتی خاصہ چلا آ رہا ہے کہ جن زبانوں کے تلفظ میں ہمزۃ القطع کا اثر ہے وہاں گمک عموماً غائب ہوتی ہے اور جن کے ہاں گمک ہوتی ہے وہاں ہمزۃ القطع کا اثر غائب ہوتا ہے مثلاً پنجابی میں لے دے کر اگر ہمزہ کا کوئی استعمال ہو گا تو وہ لرزشی ہمزہ ہو گا جیسا کہ الفاظ شئے۔ قئے۔ بئے وغیرہ میں رائج ہے۔ اس آواز کو لرزشی سکتہ کہتے ہیں اور ہمزہ کی اصل آواز سے اس کا کوئی تعلق نہیں۔ گمک کا پنجابی میں اہم جزو ہونے کے برعکس گھنوں آوازیں پنجابی میں نہ کسی صوتیاتی اصول میں داخل ہیں اور نہ ان سے معنوی تبدیلی واقع ہونے کا خدشہ ہے جیسا کہ انگریزی میں خیشومی آواز کا کوئی دخل نہیں۔ آپ انگریزی کا سارا فقرہ بھی گنگنا کر بول جائیں تو معانی میں کوئی فرق نہیں پڑے گا مگر پنجابی میں آپ مثلاً ''گا'' کو ذرا ناک سے نکالیں تو اس کے معنی ''گائے'' ہو جائیں گے غرض یہ کہ ملتانی میں ب۔ ج۔ د۔ گ حروف کو الفاظ میں گھنوں بھی نکالیں تو کسی قسم کا فرق نہیں پڑتا، یہی وجہ ہے کہ مغربی مستشرقین کے تراشیدہ گھنوں حروف ب ج ڈ گ ملتانی میں رواج نہ پا سکے، یہ کہنا کہ ان مخصوص حرفوں کو لکھائی میں نہ استعمال کرنے سے ملتانی تلفظ واضح دکھایا نہیں جا سکتا ایک سطحی سا اعتراض ہے، کیونکہ لکھائی کے اصولوں میں بعض چیزیں خود بخود ہی ظاہر ہو جایا کرتی ہیں، مثلاً انگریزی میں بغیر نبرہ کے لفظ The کو اعرابی آواز سے پہلے ''دی'' اور صامت سے پہلے ''دا'' بلایا جاتا ہے، مگر لکھائی میں ان دونوں طرح کے تلفظ کا ایک ہی قسم کا املا ہے۔ عربی

الفاظ میں "ال" کی لکھائی میں تو کوئی فرق نہیں ہوتا مگر شمسی اور قمری حروف کی رعایت سے ایک جگہ تو لام کا ادغام ہو جاتا ہے اور دوسری جگہ باقاعدہ اظہار ہوتا ہے آپ اردو میں تعلیل کو لے لیجئے جس کو عرف عام میں "امالہ" کہا جاتا ہے اس حالت میں بعض الفاظ تو صریحاً الف کی بجائے یا سے لکھے جاتے ہیں، مثلاً گھوڑا اور گھوڑے وغیرہ، مگر بہت سے الفاظ بغیر کسی تبدیلی کے لکھے جاتے ہیں اور پڑھے باقاعدہ "امالہ" سے جاتے ہیں وہ لوگ جو ہر ایسے موقعہ پر حرف یاء کو داخل کرنا چاہتے ہیں حقیقت میں لکھائی پر خواہ مخواہ کا بار ڈالتے ہیں حالانکہ "امالہ" کوئی گرامر کا باقاعدہ اصول نہیں جو لکھائی میں دکھایا جانا ضروری ہو بلکہ قطعاً اصواتی اصول کے تابع ہے جو کہ از خود زبان بولنے والے بولتے رہتے ہیں، ایک غیر زبان کا مبتدی اگر ایسے معاملوں میں ٹھوکر کھاتا ہے تو اس کی سہولت کے لئے لکھائی کا ستیاناس نہیں کیا جاسکتا ورنہ اس طرح تو ہزاروں جگہ مماثلت ادغام وغیرہ میں ایسی تبدیلیاں کرنی ہوں گی جو کہ آج تک کسی زبان کی املا میں نہ ہوسکیں۔

یہ مانا کہ مندرجہ بالا مختلف زبانوں میں جو مثالیں دی گئی ہیں، ان کے لئے ساتھ ہی اصواتی اصول پائے جاتے ہیں۔ اس کے مقابل ملتانی میں گھٹویں آوازوں کے لئے آپ کو کسی کتاب میں اصول نہیں ملیں گے اس کا یہ مطلب نہیں ہے کہ ہم اس طرح گھٹویں آوازوں کو اصواتی نہیں بلکہ صوتیاتی تبدیلی سمجھ لیں بلکہ حقیقت یہ ہے کہ واضعین نے ایسے اصواتی اصول اخذ کرنے کی طرف توجہ ہی نہیں دی لہذا یہاں پر ملتانی کے چند الفاظ کی فہرست دی جاتی ہے جن میں شروع کے حروف گھٹویں مشتمل ہیں (اور کچھ الفاظ میں ایسے حروف درمیانی اور آخری حالتوں میں بھی ملیں گے) تاکہ قارئین ان سے متعلق ایسے اصواتی اصول جن کے موٹے موٹے خدوخال بیان کئے جاسکتے ہیں بذات خود مشاہدہ کرسکیں ان اصولوں کا خاکہ دینے سے پہلے یہ بیان کردینا بھی ضروری ہے کہ متذکرہ بالا چار مخصوص آوازوں کے علاوہ حرف "ڈ" کی گھٹویں آواز بھی ملتانی میں ملتی ہے جس کے

لئے مغربی مستشرقین نے کوئی نیا حرف تجویز نہیں کیا مثلاً الفاظ ڈیڈھی (ڈیوڑھی)، ڈنڈل (ڈنٹھل)، ڈابر، ڈرنا، ڈال، ڈار، ڈاڑھا، ڈاہڈا، ڈاپی، ڈانھا، ڈات، ڈٹن، ڈبا، ڈانگ، ڈائن، ڈھا، ڈنڈا، ڈوکا، ڈیڈھا، ڈولا، ڈھنا وغیرہ میں شروع کی یہی گھنوں آواز ہے۔ اس آواز کو دال کی گھنوں آواز سے شاید اس لئے علیحدہ نہیں کیا گیا کیونکہ دونوں آوازوں میں سماعتی لحاظ سے بہت کم فرق ہے۔ گو ترکیبی لحاظ سے مختلف ہیں اصولوں کا سرسری خاکہ یوں ہے:

یہ مخصوص آوازیں شاذ ہی ماڈرن خطوط الباری رنگ میں ادا ہوتی ہیں، لے دے کر چند ایک الفاظ (مثلاً ڈھارا۔ ڈھا۔ بھاں وغیرہ کے شروع میں) جہاں یہ پائی جاتی ہیں ان کو بغیر گھنوں کے بھی عام گفتگو میں بولا جاتا ہے:

1۔ ان کا جوڑ میل زیادہ تر شمسی حروف کے ساتھ ہے۔

2۔ قمری حروف (خصوصاً وہ جو تالو اور حلق سے متعلق ہوں) سے ان کا رابطہ نہ ہونے کے برابر ہے۔

3۔ زیادہ تر وردھی (ممدود) اعرابی حروف سے یہ میل کھاتی ہیں، کنا (مقصورہ) سے نہیں۔

4۔ مشدد حروف سے بھی ان کا میل بہت کم ہے۔ سندھی کے تشدید والے گھنوں الفاظ مثلاً (اَجّ۔ ٹگن۔ ڈبا) ملتانی میں آ کر بغیر گھنوں تشدید کے ساتھ بولے جاتے ہیں مثلاً اَجّ۔ لگّن۔ ڈبا وغیرہ

5۔ مبدوہ حالت میں یا لفظ کے آخر پر یہ آوازیں آتی ہیں، مثلاً ڈاڈا۔ ڈانڈ وغیرہ۔

6۔ ان کا ماڈرن خطوط الباری بھی اتنا Loose ہوتا ہے کہ حقیقت میں "ڈ" علیحدہ آواز دیتا ہے اور علیحدہ اعراب رکھتا ہے، مثلاً ٻاری (سندھی بمعنی جھاڑو)۔

الفاظ کی مختصر فہرست مندرجہ ذیل ہے:

| | | | |
|---|---|---|---|
| باگی | جاپنا | داوا | گاٹا |
| بالھی | جاری | دتھا | گاچیا |
| بابا | جال | دانگ | گاڑھا |
| بیری | جام | دوھر | گالنا |
| پٹنا | جاننا | درانی | گاوا |
| بیا | جانجل | دساور | گبھرو |
| بجھنا | جھیٹھ | دساتا | غت |
| بنڈنا | جٹ | دکھالا | غٹ |
| بڑوٹی | جڑھ | دکھاتا | گپا |
| بگارا | جلٹا | دگھوڑا | گٹکنا |
| بلانیس | جلم | دلدھر | گنٹھ |
| ونڈا | جلول | دڑتا | گنڈھ |
| بھنا | جماتا | دند | گجھا |
| بنی | جھوں | دوپہر | گچھا |
| بوٹا | جنڈ | ڈوجھا | گربھی |
| بور | جناں | دوبتر | |
| بیانا | جنا | دباکا | |
| بیٹ | جگھ | دیس | گندھنا |
| بیڑی | جیٹھا | دوا | گوڑھا |
| بی سجاں | جھیل | ڈیہنو | گیٹی |

جیسا کہ پہلے ذکر آ چکا ہے ان مخصوص آوازوں کو گھنویں نہ بھی بلایا جائے تو معانی میں کوئی فرق نہیں پڑتا۔ یہاں تک کہ بعض الفاظ تو دونوں طرح کی آوازوں میں ایک ہی معانی میں عام بول چال میں ملتے ہیں مثلاً الفاظ ڈال۔ ڈائی۔ ڈوڈر۔ ڈھواں وغیرہ میں شروع کے حروف دونوں طرح بلائے جاتے ہیں۔ ایک آدھ مثالیں ضرور ایسی پائی جاتی ہیں جن میں ایک لفظ کے ایک سے زیادہ معانی ہوں تو عام آواز میں ایک معنی مختص کر دیئے گئے ہیں اور گھنویں آواز سے دوسرے معنی مثلاً شروع کی عام آواز میں لفظ "ڈولا" کے معنی ایک مچھلی کے ہیں اور گھنویں آواز سے اس کی معنی بازو کی مچھلی کا پٹھہ۔ اسی طرح لفظ "ڈورا" شروع کی عام آواز سے رسی کے معنوں میں ہے مگر گھنویں آواز سے کھیس کی گوٹ کو کہتے ہیں۔ مگر مستثنیٰ مثالیں کوئی وزن نہیں رکھتیں۔ اس کے برعکس سندھی زبان میں گھنویں حروف زبان کا جزو ہیں۔ کئی الفاظ آپ کو سندھی میں ایسے ملیں گے جن میں اگر گھنویں کی بجائے دوسرا سیدھا تلفظ کیا جائے تو معنی تک میں تبدیلی ہو جائے گی، مثلاً لفظ "دادی" کو اگر گھنویں حروف سے بلایا جائے تو معنی "دادی اماں" کے ہوں گے اور اگر بغیر گھنویں حروف سے تلفظ کیا جائے تو معنی "بہن" کے ہوں گے۔ اسی طرح لفظ عام "جاری" کو اگر گھنویں حروف سے بلائیں تو معنی "جال" کے ہو جائیں گے۔ "بابا" باپ کو کہتے ہیں مگر گھنویں حروف کر دینے سے معنی "چاچا" کے ہو جائیں گے۔ یہی سندھی کے خاص حروف ہیں جن کا اثر ملتانی پر ابھی تک چل رہا ہے اور یہ آوازیں پنجابی میں کوئی قیمت نہ رکھنے کے باوجود بھی ملتانی میں تبرکاً چلی آ رہی ہیں اور اس طرح ملک کو میدان سے غائب کئے ہوئے ہیں سندھی میں آوازیں کہاں سے آئیں ...؟ ہو سکتا ہے کہ یہ عرب فاتحین کی زبان کے ہمزۃ القطع کا اثر ہو۔ یا وادیٔ سندھ کے قدیم باشندے جو کہ ہڑپہ اور موہنجودارو میں آباد تھے اور جن کو خوش فہمی سے دراوڑ کہا جاتا ہے انہی کی زبان کا اثر ہو حالانکہ جنوبی ہند کی دراوڑی زبانوں میں ایسی کسی آواز کا سراغ نہیں ملتا، بہرحال یہ

آوازیں حقیقت میں ملتانی سے جو بھی تعلق رکھتی ہوں وہ واضح ہے کہ سوائے ایک لہجے کے اور کچھ نہیں۔ جس طرح اُردو زبان والا انگریزی کو اپنے لہجے میں ادا کر کے انگریزی کا ایک نیا لہجہ بنا لیتا ہے اسی طرح ملتانیوں نے پنجابی کا ایک نیا لہجہ بنایا ہویا ہے۔

(ایہہ مضمون 7 دسمبر 1960ء وچ روزنامہ جنگ راولپنڈی وچ چھپیا سی)



# ملتانی۔ زبان یا بولی

کچھ لوگ یہ خیال کرتے ہیں کہ آئندہ چل کر وادیٔ سندھ کی عمومی زبان ملتانی (پنجابی) ہو گی کیا یہ ضروری ہے کہ وادیٔ سندھ یا علاقہ سپت سندھو میں اگر کسی زمانہ میں ایک مشترکہ زبان یا ثقافت تھی تو وہاں آج بھی اُسی طرح ایک مشترک زبان رائج ہو کر رہے گی، ایسا نظریہ تو ہمیں مجبور کر دے گا کہ ہندو پاک کی تمام زبانوں کے پیچھے لٹھ لے کر پڑ جائیں کیونکہ اس سرزمین میں حضرتِ انسان کے پیدا ہونے کا تو کوئی سراغ نہیں ملتا اس لئے یہاں پر سب سے پہلے باہر سے آنے والوں نے چند گنتی کی زبانیں ہی اپنے اپنے علاقوں میں رائج کی ہوں گی اس کے علاوہ یہ بھی کیوں نہ ہو کر اس سپت سندھو کے علاقے میں پرانی دراوڑی زبان اور میسری خط کو رواج دینے کا دعویٰ کیا جائے۔

یہ کہنا کہ ہندکو سے لے کر بھی تک تمام علاقہ مختلف بولیوں کا مجموعہ ہے (جس کے وسط کی بولی ملتانی ہے) محض خوش فہمی ہے۔ یہ تمام کی تمام محض بولیاں نہیں ہیں بلکہ ان میں باقاعدہ زبانیں بمعہ ان کی بولیوں کے ہیں جن کو ترتیب وار ایک شجرہ کے اندر لایا جا سکتا ہے البتہ آپ ملتانی کو بخوشی پنجابی کی بولی کہہ سکتے ہیں۔

پنجابی زبان کی تعریف کے لئے یہ ضروری نہیں ہے کہ علاقہ پنجاب کی بھی واضح تعریف کی جائے اگر عربی زبان عرب کے علاقہ سے باہر نکل کر دوسرے ملکوں میں بولی جائے تو پھر بھی وہ عربی ہی کہلاتی ہے۔ یہ تو مولانا سید سلیمان ندوی کا نظریہ بن جائے گا جو انہوں نے اپنی تاریخ ارض القرآن میں دیا ہے کہ چونکہ سامی لوگوں کا اصل مسکن عرب تھا اس لئے اُن کی مشترکہ زبان بھی ایک ہو گی جو کہ وطن کے لحاظ سے عربی کہلائے گی، خیر انہوں نے تو قومیت کے لحاظ سے تمام سامی زبانوں کو آرامی بھی کہہ دیا تھا (حالانکہ خالص آرامی (Aramean) لوگوں کی زبان کو "آرامی" کہتے ہیں اور جو اُس سے نکلیں اُن سب کے گروہ کو "آرامیائی" (Aramaic) کہتے ہیں، نہ ساری سامی زبانوں کو کسی نے "عربی" کہا ہے اور نہ ہی "آرامیائی" کا لیبل دیا ہے۔ خود عربی بھی آرامیائی میں شامل نہیں اور نہ آرامی کو عربی میں شامل کیا جاتا ہے۔)

ما نا کہ ملتانی بولی والے کو لاہور کی بولی سے یہ خدشہ لاحق ہوتا ہے کہ اس کی اپنی بولی خراب ہو جائے گی مگر یہ سب بولیاں آخر پنجابی زبان کی تو ہیں، کیا پنجابی کی اپنی کوئی سٹینڈرڈ ادبی زبان نہیں ہے۔ کسی ایک زبان کی مختلف بولیوں میں تو ہمیشہ کچھ نہ کچھ فرق ہی ہوتا ہے، اس میں نزاع کی کون سی بات ہے کیا ہم میں اتنا بھی ظرف نہیں رہا کہ اس فرق کو مزاح اور استہزاء کے بغیر برداشت کر سکیں یہ "زبان خراب ہونے والا" پرانا مسئلہ محض "نزاکت" کی بات ہے، ادبی مسئلہ نہیں ہے۔

اگر کسی شخص کی مادری زبان ابھی منجھی نہ ہو تو وہ بخوشی علمی اور ادبی رنگ کے لئے اس کو چھوڑ کر دوسری بہتر زبان بول اور لکھ سکتا ہے۔ کیا آپ نے دیکھا نہیں کہ پیدائشی بھوجپوری بولنے والا پڑھ لکھ کر برجی اختیار کر لیتا ہے، یا ماگاری بولنے والا فوج میں بھرتی ہو کر کھاس یعنی درباری نیپالی بولنے لگ جاتا ہے۔ اس کا ہرگز یہ مطلب نہیں کہ آپ اپنی مادری زبان کی سرپرستی نہ کریں ضرور کیجئے مگر عمدہ چیز کا استعمال بھی اپنی اوپر حرام

نہ سمجھیئے۔ یہی وہ اعتراف تھا جو اردو دان دوست پنجابی سے کرانا چاہتا تھا جب اُس نے پوچھا تھا کہ پنجابی ہو کر اردو کیوں بولتے ہو۔

اس علاقہ کی لسانی تاریخ دیکھی جائے تو ہمیں پتہ چلتا ہے کہ آریہ لوگ اپنے ساتھ دیوبانی زبان یعنی ویدک بھاشا (ویدک سنسکرت) لائے۔ یہ کہنا غلط ہے کہ سارے کے سارے وید اسی سرزمین میں تصنیف ہوئے کیونکہ اُن کے پاس رگ وید پہلے سے ہی اس دیوبانی میں موجود تھا، باقیماندہ وید ضرور یہاں بنے کیونکہ اس سرزمین کی قدرتی چیزوں کا ذکر ان میں ملتا ہے اس ویدک سنسکرت کے بعد کلاسیکل سنسکرت (جس کا عالم پانی تھا) پیدا ہوئی جس کا دارومدار مدھیادیس کی اُس قدیم ہند آریائی بولی پر تھا جس سے بعد میں سوراسینی پراکرت نکلی، یہاں تک کہ کلاسیکل سنسکرت میں لکھی ہوئی مہابھارت کے بیشتر شاعرانہ الفاظ کا ماخذ قدیم ہند آریائی سروساد ھارن بولیوں میں جا کر ملتا ہے جب کلاسیکل سنسکرت کا زمانہ ختم ہوا تو سنسکرت کے عالموں (کالی داس وغیرہ) نے اس میں باقیماندہ پراکرتوں سے الفاظ لے کر شامل کر دیے۔ یہی وہ ویدوں کے زمانہ کے بعد کی سنسکرت ہے (یعنی کلاسیکل سنسکرت اور بعد کی سنسکرت) جس کے متعلق کہا جاتا ہے کہ ملتانی سے مغائرت کر گئی۔ مگر حیرانی ہے کہ جب ملتانی کو ویدک سنسکرت کی حقیقی خلف دکھانے کے لئے مثالیں پیش کی جاتی ہیں تو وہ ویدک کی بجائے دوسری سنسکرت سے دی جاتی ہیں۔

بہر حال آپ سنسکرت کی کوئی سی بھی حالت لے لیں، آپ ملتانی کو سنسکرت کا خلف ثابت کرنے میں تاریخ کے اُس دور کو کہاں چھپائیں گے جو پانچویں صدی ق م (جب اس علاقے میں سنسکرت بول چال کی زبان نہ رہی) کے بعد سے شروع ہو کر بارہویں صدی عیسوی (جب سے ملتانی کا آغاز ہوتا ہے) تک رہا ہے یہ ناممکن ہے کہ اتنے لمبے عرصہ میں ملتانی آرام سے نیند کی حالت میں بے حس و حرکت پڑی رہی یا

اچانک کسی نے اسکو بارھویں صدی عیسوی میں اپنے آباء کی طرف رجوع کرنے کا خیال دلایا۔ لہٰذا ہم اس دور کا مختصر سا حال بیان کرتے ہیں۔
پنجابی کی جڑ بنیاد باہر کے دائرے کی شمال مغربی گروہ کی بولیوں (جو کہ پنجابی کا پشاچی کے ساتھ لگا کھاتی ہیں) کی ہے، جس میں بعد میں آ کر سیالکوٹ کی ناگی اور شمال کے بدھوں کی زبان نے آبیاری کی۔ اس تمام عرصہ میں ہماری بول چال کی زبان پر ادبی زبانوں کا بھی کافی اثر رہا۔ مثلاً شروع میں سنسکرت کا، اس کے بعد سوراسینی پراکرات کا دور اُس زمانہ میں شروع ہوا جب سیالکوٹ کے گردونواح ناگا قوم کے علاقہ میں بول چال کی ڈھکی یا ناگی زبان بھی بولی جاتی تھی۔ یہ ناگی زبان مغربی ادبی اپ بھرنشا کی ایک وبھاشا تھی یا یوں سمجھیے کہ ماگدھی اور سوراسینی پراکرتوں کی ایک اپ بھرنشا تھی۔ اس کے بعد بدھ مت کی وہ پالی جو اودھی زبان سے تعلق رکھتی تھی میدان میں آئی جبکہ شمالی بدھوں کی زبان بول چال کی زبان تھی نتیجہ اس کا یہ ہوا کہ شمالی علاقہ میں ادبی رنگ پہلے سا ہسکرتی کا رہا، پھر ہندوی کا ہوا اور آخر میں آ کر ہمیں سوراسینی پراکرت کی ایک اپ بھرنشا پیدا ہوتی نظر آتی ہے جس کو "لاہنڈا" کہا جاتا ہے کچھ ایسی ہی تبدیلیوں سے جنوبی حصہ میں وراچڈا پھیلی جس سے سندھی زبان بنی۔

اسی لاہنڈا پر جب لاہور کی جانب فارسی عربی کا مزید اثر ہوا اور بعد میں برجی کا اثر اردو کی وساطت سے ہوا تو یہ نکھری ہوئی مشرقی پنجابی بنی جس سے مختلف بولیاں (مثلاً لاہوری) پیدا ہوئیں اسی طرح مغرب کی جانب یہی لاہنڈا مقامی تبدیلیوں سے مغربی پنجابی بنی جو کہ مختلف بولیوں (مثلاً ملتانی) میں بٹ گئی اس سے واضح ہو گیا ہو گا کہ لاہوری (مشرقی پنجابی) اور ملتانی (مغربی پنجابی) ایک ہی زبان پنجابی کی بولیاں ہیں سر جارج گریئرسن کا مغربی پنجابی کو پنجابی سے علیحدہ "لاہنڈا" زبان قرار دینا محض اُردو اور ہندی کی طرح فساد کا پیش خیمہ بنانا ہے چہ جائیکہ ملتانی کو سنسکرت کا خلف کہا جائے۔

کافی عرصہ کے استعمال کے بعد پختہ اور واضح حیثیت حاصل کی ہوئی بولیوں کے اُس مجموعہ کو جو لسانیاتی رشتہ کے لحاظ سے اُن کے بولنے والوں کی سمجھ میں آنے والا ہو ایک زبان کے تحت لے لیا جاتا ہے، جس کا نام عموماً اُس کی نمائندہ بولی پر رکھ لیا جاتا ہے، مثلاً پنجابی، یا قوم کے نام پر وغیرہ، اس کے بعد عموی طور پر اس زبان کی ہر بولی پر اُسی زبان کا نام عائد ہوگا، گو ان کے اپنے اپنے علیحدہ نام بھی ہوتے ہیں۔ زبان کی حالت کو برقرار رکھنے کے لئے ایک معیار مان لیا جاتا ہے جو کہ نمائندہ بولی (نمائندہ بولی کے علاوہ دوسرے مقامات کی بولیوں کو زبان قرکیا جاتا ہے) کا ہی انتہائی ترقی یافتہ نقشہ ہوتا ہے (مثلاً ملتانی) مگر بعد میں یہ نمائندگی کسی دوسری بولی کو حاصل ہو جائے تو اُس وقت اُسی کا ہی ایسا نقشہ معیاری سمجھ لیا جاتا ہے (مثلاً آج کل کی وزیرآبادی بولی) لامحالہ ایسی معیاری زبان علمی اور ادبی استعمال میں برقرار رکھی جاتی ہے اور کسی خاص علاقہ میں آزادانہ بول چال کی زبان نہیں ہو سکتی جب تک کہ انتہائی ترقی کا عالم نہ پہنچ گیا ہو مثلاً اُردو زبان کی اُردو بولی کی قلعہ معلی کی فرمی بولی کے رنگ پر معیاری زبان اردوئے معلی کہلاتی ہے۔ ہو سکتا ہے دوسری زبانوں میں (مثلاً پنجابی میں) معیاری زبان کا علیحدہ نام کوئی بھی نہ رکھا گیا ہو اس سے یہ بھی واضح ہو گیا ہوگا کہ یہ کہنا کہاں تک غلط ہے کہ "اردو زبان کسی علاقے میں بولی نہیں جاتی، صرف لکھی جاتی ہے۔"

یہ بیان کرنا بھی ضروری معلوم ہوتا ہے کہ دو زبانوں کے الفاظ کا محض صوتیاتی ملاپ دکھانے سے کبھی اُن میں سے ایک کا دوسری کا خلف ہونا ثابت نہیں ہو سکتا۔ مثلاً جس طرح سنسکرت سے ملتانی کا صوتیاتی قرب دکھایا جاتا ہے (اس کی تفصیل اس مضمون کے خاتمہ پر دی جائے گی) اس طرح تو مندرجہ ذیل مثالوں سے لاہوری (مشرقی پنجابی) کو بہ نسبت ملتانی (مغربی پنجابی) کے سنسکرت کے زیادہ قریب دکھا سکتے ہیں، مثلاً:

| سنسکرت | مشرقی پنجابی | مغربی پنجابی |
|---|---|---|
| اُت پجت | اُپڑنا | اَپڑنا |
| بردھرا | بڈھی | وڈھری |
| ونڈا | ڈنڈ | ڈنڈ |
| گالی | گال | گاہل |
| جامِتر | جمائی | جوائی |
| جمبیا | جمیں | جویں |
| کنیا | کنیا | کنج |
| کنٹھا | کنٹھا | کنیٹھا |
| کھرجرا | کھجور | کھجی |
| لبدھا | لبھیا | لدھا |
| لمبا | لمبا | لمّا |
| نمبشی | مینہہ | مینہ |
| منترا | منتر | مندر |
| سِشٹا | بسنا | ستّا |

کہا گیا ہے کہ ہندی کا سنسکرت سے کوئی جسمانی رشتہ نہیں ہے بلکہ خادمہ کا سا تعلق ہے یہاں شاید ہندی سے مطلب ''جدید ہندی'' ہے کیونکہ ہندی بذاتِ خود تو کسی خاص ایک زبان کا نام نہیں ہے۔ اگر واقعی جدید ہندی کا سنسکرت سے کوئی جسمانی رشتہ نہیں تو کم از کم اب تو بھارت میں ایسا رشتہ گانٹھا جا رہا ہے اور اُس پرانے لٹے ہوئے اقتدار کو واپس لانے کی کوشش کی جا رہی ہے۔ کیا بعینہٖ اسی طرح ملتانی کا سبق تو نہیں دیا

جا رہا کہ چونکہ آج کل کی پنجابی بولیوں میں سب سے پہلے ملتانی کو سٹینڈرڈ مانا جاتا تھا (جو کہ اب نہیں) اس لئے اُس لٹی ہوئی ساکھ کو واپس قائم رکھا جائے۔ اس کے لئے فارمولا یہ دیا جاتا ہے کہ پنجابی بولیوں کے نزاعی اختلافات کو مٹانے کے لئے سنسکرت کی طرف رجوع کیا جائے۔ اس کا تو یہ مطلب ہوا کہ اگر ملتانی اپنی سٹینڈرڈ حیثیت کھو چکنے کے بعد آج تک اپنے اندر مزید ترقی سے رُکے ہوئے پرانے الفاظ یا بناوٹیں سموئے ہوئے ہے تو ترقی یافتہ لاہوری کے الفاظ اتنی منزلیں طے کر چکنے کے بعد اب رجعت کر جائیں۔

ہر زبان اور ہر بولی اپنی اپنی لسانیاتی منزلیں طے کیا کرتی ہے۔ کوئی شخص اس پر گرفت نہیں لگا سکتا۔ اس بات کو آپ مثالوں سے دیکھ لیجئے بعض جگہ ایک ہی سنسکرت ماخذ سے مشرقی اور مغربی پنجابی نے اپنے اپنے الفاظ مختلف پیرائے میں بنا لئے ہیں، مثلاً:

| سنسکرت | مشرقی پنجابی | مغربی پنجابی |
|---|---|---|
| پُتر | پُتّ | پُتّر |
| پُورنا | پُنّجا | پُنّا |
| اُشٹرا | اُونٹھ | اُٹھ |
| وَرشٹ | برھنا | وَسّنا |
| گُنڈا | سٹا لی | گُنّی |

بعض جگہ مختلف سنسکرت ماخذوں سے پنجابی کی دونوں شاخوں نے اپنے اپنے الفاظ ایک ہی معنوں میں لگ بھگ ایک ہی شکل کے بنا لئے ہیں، مثلاً:

| | |
|---|---|
| پُتر دُودھ | پُتر دنبہ |
| سَنبُا | تُونبہ |
| آکھیانا | اکھان |

کہیں کہیں ایک ہی شاخ نے دو دو مختلف الفاظ ایک ہی سنسکرت ماخذ سے بنا

لئے ہیں۔ مثلاً:

| مغربی پنجابی | |
|---|---|
| سُنہن | سُمت ونا |
| سُمت ونا | |

| مشرقی پنجابی | |
|---|---|
| بُنلا | اُسدکالا |
| اُتھالا | |

مختلف معنوں میں:

| مشرقی پنجابی | |
|---|---|
| ڈُلنا (بے چین ہونا) | وَلیتے |
| ڈُلھنا (گرکربکھرنا) | |

کہیں پر ایک ہی بولی نے دو مختلف ماخذوں سے مختلف معنوں میں ایک ہی لفظ

بنالیا ہے مثلاً:

| سنسکرت | | |
|---|---|---|
| دھمن | دھون | گردن |
| اردھمان | | آدھامن |

اب سنسکرت سے ملتانی کا جو صوتیاتی قرب دکھایا جاتا ہے ان مثالوں کا ہلکا سا

جائزہ:

اگر ''آہیت'' کا تعلق مغربی پنجابی میں ''آہا'' یا ''ہا'' سے اور مشرقی پنجابی میں ''سی'' یا ''سا'' سے ہی ہے اور اُردو کے ''تھا'' سے نہیں ہے، تو پھر پنجابی کی بعض مقامی بولیوں میں ''تھا'' کیوں استعمال کیا جاتا ہے اور مغربی پنجابی میں تو خاص کر مصدر ''تھینا'' اور ''تھینا'' باقاعدہ گردانے جاتے ہیں (تھیاں، تھیسی، تھیا، تھئی وغیرہ) ''آہا'' لفظ تو لیا ہی گیا ہے براہِ راست لاہنڈا سے۔

اگر ''سنی'' کا تعلق ''ہن'' (ملتانی) اور ''نے'' (لاہوری) سے ہی ہے، اور اُردو والوں نے ''ہیں'' استعمال کر کے ملتانیوں کا منہ چڑایا ہے تو خود پنجابی اس کی گردان (ہاں۔ ہاں۔ ہیں ۔ ہو۔ ہے۔ ہین یا ہن) کیوں استعمال کرنے لگ گئے۔

ہم نے ''شوبھن'' سے لفظ ''سوہنا'' نکال کر (بمعنی خوب صورت) استعمال کیا۔ اس کے علاوہ اسی معنوں میں ''سندر'' لفظ بھی استعمال کیا۔ خوب صورتی کے لئے ہم نے ''شوبھا'' کے علاوہ ''سُنھت ونا'' سے الفاظ سُہپّن اور سُھپّ بھی استعمال کئے مگر اُردو والوں نے صرف شوبھا (بمعنی خوب صورتی) اور سُندر (بمعنی خوبصورت) ہی استعمال کئے۔ باقیماندہ اوپر کے الفاظ اگر اُردو والوں نے نہیں استعمال کئے تو اس میں ملتانی کو کیا ورثہ ملا۔

اگر ''شوہ'' اور ''صبح'' ایک ہی چیز ہے تو آپ صبح سے صباحین کی بجائے شوہ سے سہائیں سمجھ لیں۔ یہ کون سی دلیل ورثہ کے لئے ٹھہری کہ ایک لفظ پنجابی میں ہے تو اُردو میں نہیں ہے۔ ایسی کئی مثالیں ہیں کہ پنجابی میں سنسکرت سے بنائے ہوئے وہ الفاظ نہیں ہیں جو اُردو میں مستعمل ہیں۔

''دا'' کے بیان میں ذکر آئے گا کہ دو الفاظ اکٹھے جڑے ہوئے ہمجا تصریفی زبانوں کا خاصہ ہے۔ اسی لئے ملتانی (جو اَب بھی کہیں کہیں پرانا تصریفی رنگ رکھتی ہے) میں اکنا وغیرہ سے اکسی، انگسی، اکوسی، انکیسی جیسے الفاظ صیغہ مستقبل کے لئے رائج

ہیں، مگر مشرقی پنجابی میں یہ رجحان پرانیرنگ کا کم ہو کر غیر تصریفی رنگ رکھتے ہوئے دونوں الفاظ علیحدہ علیحدہ سمجھے جاتے ہیں۔ اسی لئے وہاں صیغہ مستقبل میں علیحدہ الفاظ "ما۔ گے۔گی" اُردو کی طرح رائج ہیں۔ لفظ "کرتا" سے اصولاً "کیتا" (بغیر "ت" کی تشدید کے) بنا۔ مگر پنجابی نے نتا، بتا وغیرہ الفاظ کی بناوٹ پر غلطی سے "کیتا" کی "ت" کو بھی لمبا کر کے تشدید سے پڑھا۔ یہ تو غیر پنجابیوں نے اس غلطی کو محسوس کیا اور جونہی "ت" کو اکہرا سمجھا فوراً اصول کے مطابق اس کی "ت" اُڑ گئی اور "کیا (ک کے نیچے کھڑی زیر)" بن گیا۔ یہی وجہ ہے کہ ہم "برتا" سے "موا" "گھرتا سے "گھیو" "ترتا سے "تیا (ت کے نیچے کھڑی زیر)" اسی غلطی سے ماورا ہو کر بولتے ہیں ورنہ "کیتا" کی طرح یہاں غلطی کرو گے تو "موتا" اور گھیتا، تیتا بولو گے۔

سنسکرت ماخذ کچھ ہی سمجھ لیا جائے۔ اگر "دیم" کی دال کو ملتانی نے ڈال بنا کر استعمال کیا ہے تو اس پر کیا اعتراض ہے کہ مشرقی پنجابی نے اسی دال کو رے بنا کر استعمال کر لیا (اور اُردو نے کاف بنا لیا)، اگر واقعی "ڈا" لاحقہ نہیں ہے تو پھر "اُہدا" اور "اُنہاں دا" کی بجائے بھی شوق سے "اُہڈا" اور "اُنہاں ڈا" بولیے۔ حقیقت یہ ہے کہ سنسکرت کے لفظ "اسے" ا (یا اُسمان) سے "اسّے" بنا اور پھر "اُس" بنا۔ یہیں سے الفاظ "اسیں" اور "آساں" بنے۔ اسی طرح سنسکرت کے لفظ "تشمے" (یا تشمان) سے "تُسے" بنا اور پھر "تُس" بنا، جہاں سے الفاظ تُسیں اور تُساں بنے۔ الفاظ اسیں اور تسیں چونکہ اسم آلہ ہیں اسی لئے ان کے آگے حالت عاملہ کی نشانی "نے" یا کوئی اور جزو لاحق (دا۔ نُوں۔ توں) نہیں لاتے مگر اساں اور تُساں چونکہ اسم کی مثال پر حالت جمع اضافی سمجھ لئے گئے ہیں۔ اس لئے ان کے بعد "نے" "دا" وغیرہ کا لانا اپنی مرضی پر منحصر ہے مثلاً "اسیں نے" غلط ہوگا مگر "اساں نے" صحیح ہوگا۔

اس کے بعد سمجھنے کی بات یہ ہے کہ ایسے الفاظ پر جب نبرہ پہلے رکن ہجّی پر ہو تو

"نے" "دا" وغیرہ کو علیحدہ سمجھا جاتا ہے۔ مگر جب نبرہ دوسرے رکن تجی پر آئے تو تمام کا تمام لفظ بمعہ "نے" "دا" وغیرہ کے (تصریفی زبان کے خاصہ کے مطابق) ایک ہی سمجھا جاتا ہے مثلاً اساڈا (ساڈا)۔ تساڈا (تہاڈا)۔ یہاں پر ہی "دا" کو "ڈا" میں بدلا جاتا ہے۔ اسی نبرہ کی وجہ سے "اُہدا" اور "اُنہاں دا" کو دو دو الفاظ سمجھا جاتا ہے اور "دا" کی بجائے "ڈا" نہیں استعمال ہوتا۔

صوتیاتی اصولوں سے جو زبان میں تبدیلیاں ہُوا کرتی ہیں ان کے مطابق گریرسن کی تھیوری کے بر خلاف بمیز کی تھیوری زیادہ مستند مانی جاتی ہے کہ حالت اضافی کا جزو لاحق "دا" اصل میں لفظ "سنت" سے نکلا ہے یعنی پہلے "سندا" بنا پھر "ہندا" بنا، بعد میں اس کو دوسرے لفظ کا لاحقہ سمجھ کر حرف "و" اڑا کر "آندا" بنا۔ جس سے پنجابی میں "دا" بنا اور ملتانی نے اس کو "ڈا" بھی بنایا۔ اسی ملتانی کی مغربی پنجابی کی بولی پوٹھواری نے "آندا" سے "آنا" بنایا اور پھر "نا" بنا لیا یعنی اسی مغربی پنجابی میں "ڈا" اور "نا" دونوں مستعمل ہوئے یہی وجہ ہے کہ "میڈا"، "تیڈا" کو "نون" کے ساتھ پنڈوچی میں "مینا"، "تینا" بولتے ہیں۔ یہ انہیں دونوں کے مرکب سے "میننڈا، تینڈا" بنا۔ لاہوری زبان کسی طرح بھی اس زائد نون کی ذمہ دار نہیں ہے۔

اگر مغربی پنجابی نے "آنْتِ" سے "آنا" بنا لیا تو مشرقی پنجابی نے "لاگیت" سے "لانا" بنا لیا۔ بعد کا کیا سوال رہا۔

(ایہہ مضمون 10 نومبر 1958ء وچ روزنامہ امروز کراچی وچ چھپیا سی)

( ایہہ مضمون اک ادبی بحث ہے۔ ڈاکٹر نبی بخش بلوچ دی سندھی اُردو لُغت 1959ء (دوسرا ایڈیشن 1979ء) توں پہلے کدی وی ملتانی نوں سرائیکی نہیں کہیا گیا)

# پنجابی کس طرح لکھی اور پڑھی جائے

1- پنجابی کی "الف بے" اپنی آوازیں رکھتی ہیں اور انہیں اُردو کے لہجہ میں نہیں پڑھنا چاہیئے۔ کسی بھی لفظ کا تلفظ اور لکھائی وہی ہونی چاہیئے جو اس کے ماخذ کے قریب ہوتا کہ ریسرچ سکالر لکھائی کو معیاری بنا سکے۔

2- اس بات کا دھیان رکھنا چاہیئے کہ تسلیم شدہ املاء کو بدلا نہ جائے یا پنجابی کے الفاظ کی املاء کو عربی حروف کی املاء سے نہ بدلا جائے کیونکہ اس طرح ماخذ مشتبہ ہو جاتا ہے مثلاً کھسرا کو خسرہ، وایاتی کو واحیاتی، باسا کو باسہ، ایاناں کو عیاناں لکھنا غلط ہے۔

3- ہر وہ لفظ جو فارسی، عربی یا ترکی سے آیا ہے اس کی املا اسی طرح ہوگی جیسا کہ اصل زبان میں ہے، مثلاً شمع تا کہ شماں۔

4- ہر وہ لفظ جو انگریزی سے پنجابی میں آ گیا ہے اس کی املا ویسے ہی کرنی چاہیئے، مثلاً کوٹ، ٹکٹ۔

5- لکھنا، آکھنا اور ویکھ جیسے الفاظ کے کھ کو غ اور خ سے بدلنا غلط ہے۔

6۔ پنجابی کی تمام بولیوں کی حرکات دکھانے کے لئے ہماری املاء میں کافی تراکیب موجود نہیں اور ان میں اضافہ کرنا بھی ٹھیک نہیں اس لئے بہتر یہی سمجھا جاتا ہے کہ زبر، زیر اور پیش کے علاوہ موقوف جزم، ہمزہ، نظا معدولہ اور کھڑی زیر کے استعمال سے الفاظ کا تلفظ دکھایا جائے۔

7۔ کچھ الفاظ ایسے بھی ہوتے ہیں جو ادبی لکھائی میں استعمال ہوتے ہیں لیکن ان کا عام استعمال فرق ہوتا ہے مثلاً مکھن = ماکھن

8۔ اردو میں مشدد حروف بطور لمبی آواز ہوتے ہی نہیں مثلاً تُم کو تم کہتے ہیں، جبکہ پنجابی میں لمبے حروف لفظ کے اندر اور آخر میں دونوں جگہ تشدید کے ساتھ آتے ہیں، مثلاً بُھدا، کاٹا، کچ۔ پنجابی میں دوہرے یعنی تشدید والے لفظ استعمال ہوتے ہیں، پنجابی میں تشدید کا اختصار بالکل نہیں ہوتا۔ مثلاً کام سے کم، اونچا سے اُچا، کھلا سے کھتا، چاٹنا سے چٹنا وغیرہ، یہی وجہ ہے کہ اُردو دان اس فرق کو فوراً پکڑ لیتا ہے۔

9۔ پنجابی زبان کی کچھ آوازیں ایسی ہیں جن کے لئے کوئی حرف نہیں گھڑا گیا، ان کی ادائیگی کو نیچے بتایا جاتا ہے:

1۔ پ تے بھ دے وچکارلی آواز = پ + بھ = بھابی

2۔ چ تے جھ دے وچکارلی آواز = چ + جھ = جھاتی

3۔ ت تے دھ دے وچکارلی آواز = ت + دھ = دھوکے

4۔ ٹ تے ڈھ دے وچکارلی آواز = ٹ + ڈھ = ڈھڈ

5۔ ک تے گھ دے وچکارلی آواز = ک + گھ = گھر

ان جیسی آوازیں دو ہیں جن کی ادائیگی صرف ماتھے میں ہوتی ہے اور زبان کے وسیع مفادات کے پیش نظر لکھنا ایک جیسا ہے اس لئے ان آوازوں کے لئے نئے

حروف نہیں گھڑے گئے (جیسے جوشوا فضل الدین نے ایک بار پنجابی دربار میں تجویز پیش کی تھی، مگر یہ بات آگے چل نہ سکی)

10- اُردو میں حالتِ عاملہ کی نشانی "نے" ہے لیکن پنجابی میں یہ استعمال نہیں ہوتی، مثلاً

میں نے کیا تھا= میں کیتا سی۔

اُس نے بھی کھایا = اُوں وی کھادا۔

11- پنجابی میں مجہول حالت بنانے کے لئے ماخذ فعل کے ساتھ "ای" کا اضافہ کیا جاتا ہے، ایسا لہندی بولی میں عام ہے۔ مثلاً

اُنگنا =اُلگیا، مرنا = مریدنا

12- اگر لفظ کے شروع میں "ہ" ہو یا تاکیدی رکن (Syllable) "ہ" سے شروع ہو تو پڑھتے وقت یہ "ہ" کی بجائے "الف" کی آواز بن جاتی ہے۔ مثلاً ہے = اے، جبکہ باقی حالتوں کی "ہ" یا تو سنائی ہی نہیں دیتی یا پھر "ہ" حذف کر کے اس سے پہلے کی حرکت ٹیپ ٹمک سے بلائی جاتی ہے مثلاً پہلا، گھاہ، راہ۔

13- دو رکن (Syllable) والے لفظ میں اگر پہلا رکن "آ یا او" پر ختم ہو تو پڑھتے وقت دوسرے رکن سے پہلے خفیف "د" کی آواز آتی ہے مثلاً کھادا = کھاہدا

14- لفظ کے شروع میں اگر "لام" یا "الف" ہو تو عام بول چال میں یہ حذف ہو جاتے ہیں، مثلاً لنگھانا = نگھانا

15- حالت اضافی کا لاحقہ اُردو کے الفاظ "کا ۔کے ۔ کی ۔ کو" کی جگہ پر "دا۔دے۔ دی ۔دو" استعمال ہوتے ہیں۔

16- لفظ "جے" کو جمع حاضر کی ضمیر کی طرح استعمال کیا جاتا ہے مثلاً میں آیا جے۔

17- کبھی کبھی حرف "س" بھی "د" میں بدل جاتا ہے، مثلاً پیسہ = پیہہ

18۔ آدھی "و" کا استعمال: ہندی کے اکثر لفظ جن میں "س" کی آواز ہوتی ہے پنجابی میں آ کر دو "ہ" میں تبدیل ہو جاتی ہے۔ جس طرح "ایس" سے ایہ، "اوس" سے اوہ، "پسینا" سے پہینا وغیرہ۔ یہ ٹھیک ہے کہ ایس کو اس اور اوس کو اُس لکھتے ہیں اور اس طرح ان کی املا "اِ" تے "اُ" ہونی چاہیے۔ لیکن زیر اور پیش کے چکر میں نہیں پڑنا چاہیے، کیونکہ زیر زبر ڈالنی ہم ہمیشہ بھول جاتے ہیں، اس لئے ایسے الفاظ کی املا ایسے ہوگی:

ایہہ - ایہناں - ایہنوں - ایہدے - ایہو

اوہ - اوہناں - اوہنوں - اوہدے - اوہو

کیہ - کیہناں - کیہنوں - کیہدے - کیہو

جیہا - جیہناں - جیہنوں - جیہدے - جیہو

کیونکہ ہم "د" کو پوری طرح سے نہیں نکالتے اس لئے "نہیں" کو ہم اکثر "نئیں" لکھ دیتے ہیں، صحیح املا ایسے ہے:

نہ، نہیں، نہیوں

رسم الخط، پنجابی اُردو خط نستعلیق میں لکھی جاتی ہے اور کوشش کی جاتی ہے کہ نستعلیق کے ہجاء کے اصول قائم رکھے جائیں، لیکن مجبوراً تلفظ دکھانے کے لئے کہیں کہیں ان اصولوں کو توڑ کر انہیں پنجابی کے لئے موزوں بنا لیا گیا ہے:

1۔ یائے معکوس مرکب الفاظ میں بغیر ہمزے کے "اے" کی آواز دیتی ہے آج کل تو بنا مرکب لفظ بھی بغیر ہمزے کے لکھے جاتے ہیں، مثلاً پایدان ۔رائے بیل، لیکن پنجابی میں تلفظ دکھانے کے لئے ہمزہ لکھا جاتا ہے مثلاً سائے۔

2۔ لفظ کے آخر میں "مبدوہ الف" (واؤ کے بعد آنے والا الف) کی آواز بغیر "مد" کے "آ" کی آتی ہے، لیکن پنجابی میں استعمال کرنا چاہیے، مثلاً کنوآں، ہوآ۔

3- اُردو میں آخری حرف پر کوئی نشانی نہیں ہوتی جب کہ پنجابی میں کہیں کہیں استعمال ہوتی ہے، مثلاً ترپ۔

4- پنجابی کے الفاظ جن کے آخر میں "ہ" آتی ہے ان کو عام طور پر الف کے ساتھ لکھا جاتا ہے مثلاً سادہ = سادا۔

5- اُردو میں دو زیریں بھی اکٹھی نہیں آ سکتی لیکن پنجابی میں آتی ہیں، مثلاً گرِہ = گِرِہ۔

6- پنجابی میں مُوردھنیا لام بھی استعمال ہوتا ہے اور لکھتے ہوئے لام کے نیچے ایک نقطہ ڈالا جاسکتا ہے، مثلاً رلنا

7- سالیشی رکو "ڑ" کے نیچے ایک نقطہ ڈال کر دکھایا جا سکتا ہے۔ مثلاً ہرڑ۔

8- اُردو کی امالہ دار زبر کا تلفظ جو "ہ" سے پہلے آنے والی زبر کا ہوتا ہے اسے "ہ" کے اُوپر پیش ڈال کر لکھا جاتا ہے مثلاً بہُ، رہُ۔ یہ زبر کئی الفاظ میں استعمال ہوتی ہے لیکن یہ لفظ ان کی امالہ دار زبر سے ہی پڑھے جاتے ہیں، تاکہ بجاء اردو کے ساتھ مماثلت رکھیں مثلاً: گھینا - گھنا۔

9- موقوف جزم (ْ) نُون غنہ کی علامت ہے پر اس کا استعمال حرکت کو گھٹانا یعنی مختصر کرنے کے لئے بھی کیا جاتا ہے مثلاً "آسمان"۔ موقوف نُون کے لئے عام جزم ہی استعمال ہوگی۔

10- واؤ پر آنے والے ہمزہ کو بغیر "ؤ" کے شوشہ پر ڈالا جاتا ہے مثلاً دھوئنا کی بجائے دھئنا۔

11- نستعلیق میں مقصورہ حرکت والے حرف صحیح کے بعد نون غنہ کے ساتھ موقوف "ہ" کو دوچشمی لکھا جاتا ہے لیکن پنجابی میں یہ اصول توڑ بھی دیتے ہیں، مثلاً مھندی = مہندی، منھ = مُنہ۔

12۔ کوشش کرنی چاہیے کہ حرف "ہاء" پر ختم ہونے والے الفاظ کا امالہ کرتے وقت حرف "ہاء" کو "یاء" سے بدلنے کی بجائے "ہاء" سے پہلے زیر ڈال دی جائے مثلاً جمعہ کے دن۔

13۔ اُردو میں پہلا حرف ساکن نہیں ہوتا اس لئے شروع میں (اس لئے "لاگم" لاتے ہیں) الف لگایا جاتا ہے، لیکن پنجابی میں پہلا حرف ساکن ہو سکتا ہے مثلاً اسکول۔ سکول، اسٹیشن = سٹیشن، ترے۔

14۔ مُوردھنیا نُون (نُون کی اقسام) یعنی منحرفہ یا اُلٹا نون جس کو اڑنُون بھی کہتے ہیں کو ظاہر دکھانے کے لئے "ن" کے ایک نقطہ کی بجائے دو اوپر نیچے نقطے ڈالے جاتے ہیں مثلاً ݨ۔ کݨک (سرائیکی میں اسے 'ݨ' لکھتے ہیں)۔ منحرفہ نون "نڑ" کی شکل میں بھی لکھنے کی کوشش کی گئی پر یہ ٹھیک نہیں کیونکہ منحرفہ نون بولتے وقت صرف ناک کے راستے سے بولا جاتا ہے)۔ اس کے ساتھ ساتھ اَنگُون یعنی حلقی نُون کو "ڼ" اور اَعْنُون یعنی لباتیہ نُون کو "ݧ" لکھا جائے گا، شبہ غنہ کی حالتوں [ اَنْخُون (دنتی)، اُلٹاواں نُون (عقب لثویہ، موردھنیا)، لَنْخُون (سقفی)، اَنگُون (غشائی)] کو حروف کے درمیان "ن" پر تُوکدار ٹوپی نما جزم (ن) سے لکھا جائے گا۔

15۔ عربی کی کھڑی زیر کو 'ای' کی لمبی آواز کے لئے استعمال کیا جاتا ہے اور یہ بغیر "ی" کے اپنا کام کرتی ہے مثلاً سیہ یاں۔

16۔ مصدر کے بعد نون غنہ کا اضافہ کرنا ٹھیک نہیں مثلاً دسنا کی بجائے دسناں۔

17۔ اُردو میں مجہول یاء کے ساتھ ڈالی گئی حرکات کے بعد خفی یاء (مع الف) کا استعمال نہیں ہوتا، لیکن پنجابی میں کبھی کبھی اس کا استعمال ہوتا ہے مثلاً سیال (موسم سرما)، نیا (نیا)۔

18- واؤمعدولہ کی اُفقی لکیر کو نفی ہاء، واؤ یا یاء کے نیچے ڈال کر آوازوں کو گرا دیا
جاتا ہے مثلاً تڑ وہنا۔

19- گنگ کا اظہار، ہمزہ کا اصل استعمال تو حلقی گرفت (Glottal catch) کے لئے
لیکن پنجابی کی کچھ بولیوں کی ''بڑھتی گھٹیت'' گنگ لکھنی ہو تو جزم کو ہمزہ
موقوف ( ۂ ) (قواعدی لحاظ سے ورنہ اردو میں اصواتی لحاظ سے کوئی حرف
صحیح موقوف نہیں ہوتا) سے لکھتے ہیں، مثلاً بینگ = بِنگ۔
پنجابی کی کچھ بولیوں کی گنگ کو لکھنے کے لئے حرف ''ہا'' کے نیچے نقطہ معدولہ
(مسروقہ) ڈال کر لکھا جاتا ہے اور بڑھتی گھٹیت گنگ کو ہمزہ موقوف ( ۂ ) سے لکھتے ہیں
مثلاً

زبر + گنگ: وَرۂا (Year)

آ + گنگ: ماۂ (a particular bean)

اِی + گنگ: وِیۂ (20)

اُو + گنگ: -- تُوۂا (red)

او + گنگ: -- جَوۂ (barley)

اَے + گنگ: -- پینتالی (45)

اے + گنگ: -- بھیڑو (sister)

# الف بے دی پٹی

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| تھ<br>the<br>[t̪ʰ] | ت<br>te<br>[t̪] | پھ<br>phe<br>[pʰ] | پ<br>pe<br>[p] | بھ<br>bhe<br>[bʰ / p̣] | ب<br>be<br>[b] | ا<br>alef<br>[a] |
| چھ<br>chhe<br>[e͡cʰ] | چ<br>che<br>[e͡c] | جھ<br>jhe<br>[ɟʰ / eç̣] | ج<br>jim<br>[ɟ] | ث<br>se<br>[θ] | ٹھ<br>The<br>[ʈʰ] | ٹ<br>Te<br>[ʈ] |
| ذ<br>zal<br>[z] | ڈھ<br>Dhe<br>[ɖʰ / ʈ] | ڈ<br>Dal<br>[ɖ] | دھ<br>dhe<br>[d̪ʰ / t̪] | د<br>dal<br>[d̪] | خ<br>xe<br>[x] | ح<br>he<br>[ɦ] |
| س<br>sin<br>[θ] | ژ<br>zhay<br>[ʒ] | ز<br>ze<br>[z] | ڑھ<br>Ray<br>[ɽʰ] | ڑ<br>Ray<br>[ɽ] | رھ<br>rhay<br>[rʰ] | ر<br>re<br>[r] |
| غ<br>geyn<br>[ɣ] | ع<br>eyn<br>[ɔ] | ظ<br>zoay<br>[z] | ط<br>toay<br>[t̪] | ض<br>zad<br>[z] | ص<br>sad<br>[s] | ش<br>shin<br>[c] |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ل<br>lam<br>[l] | گھ<br>ghe<br>[g$^h$ / k] | گ<br>gaf<br>[g] | کھ<br>khe<br>[k$^h$] | ک<br>kaf [k] | ق<br>qaf<br>[q] | ف<br>fe<br>[F] |
| ہ<br>gol he<br>[ɦ] | و<br>vao<br>[ʋ] | نھ<br>nhe<br>[n$^h$] | ن<br>noon<br>[n] | مھ<br>mhe<br>[m$^h$] | م<br>mim<br>[m] | لھ<br>lhe<br>[l$^h$] |
| | | ے<br>wadi ye<br>[e] | ی<br>chhoti ye<br>[j / i:] | ء<br>hamza<br>[a] | | |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| مٖ<br>meem<br>[ŋ] | لٖ<br>laam<br>[ɭ] | ڳ<br>gaaf<br>[ˀg] | ڏ<br>daal<br>[ˀɖ] | ڑٖ<br>Ray<br>[ˀɽ] | ڄ<br>jyeh<br>[ˀʄ] | ٻ<br>beeh<br>[ˀb] |
| | | | ݨ<br>Rnoon<br>[ɳ] | ڻ<br>Rnoon<br>[ṇ] | | |

پنجابی کو اُردو نستعلیق کے ہجا کے اصولوں کو برقرار رکھتے ہوئے لکھا جاتا ہے تاکہ پڑھنے میں کوئی بُعد نہ پایا جائے، مگر پھر بھی تلفظ دکھانے کے لئے کہیں کہیں ان اصولوں کو توڑ کر کچھ تبدیلیاں کی گئی ہیں۔ آپ نے پنجابی کی الف بے پڑھی ہو گی یہ اُردو سے زیادہ مختلف نہیں ہے، لیکن جس طرح انگریزی (بلکہ کسی بھی زبان) کے لفظ کو پڑھ کر آپ اس کا اصل تلفظ نہیں جان سکتے اسی طرح پنجابی کا اصل تلفظ آپ اس وقت تک نہیں جان سکتے جب تک آپ اسے کسی پنجابی بولنے والے سے نہ سُنیں۔ پنجابی اُردو کے لہجہ میں نہیں پڑھنی چاہیئے۔ پنجابی کی الف بے اپنی علیحدہ خصوصیات رکھتی ہیں اور اس کی آوازیں اپنی ہوتی ہیں اس الف بے کو اُردو ابجد کی آوازوں سے پڑھنا بالکل ایسا ہی ہو گا جیسے آپ انگریزی کو اُردو کے لہجہ میں بول رہے ہوں۔

صوتی نقطۂ نظر سے ہر زبان کو دو حصوں میں بانٹا جا سکتا ہے مصوتے (Vowels) یعنی حرکاتی حروف اور مصمتے (Consonant) یعنی حروف صحیح (بنکھنے حرف)۔

پنجابی میں بھی مصوتے دو طرح کے ہیں:

1۔ ا، و، ی (Vowels)

2۔ لگاں (حرکات۔ اعراب) (short vowels)

زبر (َ)، زیر (ِ)، پیش (ُ)، شد (ّ)، جزم (ْ)، ہمزہ (ء)، موقوف جزم (ۡ)، نوکدار ٹوپی نما جزم (ٛ)، کھڑی زیر (ٖ)، خطِ معدولہ (—)

ان کے علاوہ دوہرے مصوتے اور اعراب بھی ہیں۔ پنجابی کی تمام بولیوں کی حرکات دکھانے کے لئے املاء میں کافی تراکیب موجود نہیں، ان میں اضافہ کرنا بھی ٹھیک نہیں اس لئے موقوف جزم، ہمزہ، نوکدار ٹوپی نما جزم، خطِ معدولہ (جس 'و' کے نیچے اُفقی لکیر ہوتی ہے اس واؤ کو واؤ مسروقہ بھی کہتے ہیں) اور کھڑی زیر کے استعمال سے تلفظ دکھایا جاتا ہے، کئی جگہ ایک کی جگہ دو دو حرکات ایک ہی وقت میں استعمال ہوتی ہیں۔

سرائیکی میں چار مزید حرف یہ ہیں: ب، ج، ڈ، گ
سانشی 'ڈ' کو اس کے نیچے ایک نکتہ، اور مُوردھنیا لام کے نیچے ایک نقطہ اور مُوردھنیا میم کے نیچے ایک نقطہ اور مُوردھنیا نون ('اُلٹا نون' یا 'اڑنون') کے لئے نون میں اوپر نیچے دو نقطے استعمال کئے جاتے ہیں، جبکہ سرائیکی میں نون میں نکتے پر چھوٹی سی 'ط' (ڻ) ڈالی جاتی ہے۔ ہمارے خیال میں یہ آوازیں خاص اصولوں کے تحت آتی ہے اور نقطہ کا اضافہ کر کے صرف اس کا فرق بتایا جاتا ہے اس لئے انہیں ابجد میں شامل نہیں ہونا چاہیے، اسی طرح جیسے زیر زبر ابجد کا حصہ نہیں ہیں۔ ہمزہ جو کہ لفظ کے آخر میں لکھا جاتا ہے وہ تو جائز ہے پر جب ہمزہ سے پہلے کوئی ایسا حرف ہو، جو جوڑ سکتے ہوں تو ہمزہ شوشہ کے اُوپر ڈالنا چاہیے، مثلاً

ڑ، لِ، مِ، ن، ویۂ (۲۰)

("ح" اور "ع" کی آواز پنجابی میں نہیں ہے لیکن لکھنے میں آتی ہے تاکہ الفاظ اپنے ماخذ کے قریب رہیں، خ کو بھی پنجابی میں کھ لکھا جاتا ہے۔)

(اس مضمون کے لئے پنجابی اُچارن ڈکشنری، کلیاتی اصوتیات اور پنجابی املا کمیٹی 1962ء کے فیصلے سے مدد لی گئی ہے)



# پنجابی اصواتیات

عموماً سمجھا جاتا ہے کہ پنجابی کی خصوصیت ہے کہ (1) پراکرت کے ممدودہ اعرابوں کو مقصورہ بنا کر استعمال کرتی ہے مثلاً پھاگن سے پھگن اور (2) ب والے الفاظ کو واؤ سے بدل دیا جاتا ہے مثلاً مشرقی پنجابی کا لفظ "بدھی" مغربی پنجابی میں "ودھری" بولا جاتا ہے۔ اس پر تنقید یہ کی جاتی ہے کہ معاملہ اس کے برعکس یہ ہے کہ مقصورہ آواز والے الفاظ حقیقت میں پراکرت والوں نے پنجابی سے مستعار لئے اور ممدودہ اعراب بنا کر استعمال کرنے کی بیماری پراکرت میں پیدا ہوئی۔ اسی طرح پنجابی ب اور و دونوں حروف کو برقرار رکھتے ہیں اور ان کا صحیح تلفظ ادا کرتے ہیں اور اس کے الٹ پراکرت اور دیگر ہندی زبانیں بولنے والے واؤ کو باء سے بدل دینے کی بیماری میں مبتلا ہیں۔

ہمارے پاس کوئی ٹھوس مثالیں ایسی موجود نہیں جن سے ثابت ہو سکے کہ پراکرت بولنے والوں کو اعرابیں لمبی کر دینے کی بیماری ہے، جہاں تک حقیقت معلوم ہوتی ہے سوائے شمال مغربی پراکرتوں کے باقی ماندہ پراکرتوں میں حروف صحیح کے گروپ سے قبل کا لمبا اعراب عام طور پر چھوٹا کر دیا جاتا تھا (یہی وجہ ہے کہ سنسکرت ڈکشنریوں میں ایک

ہی لفظ لمبی اعراب کے علاوہ چھوٹی اعراب سے بھی بعض وقت مل جاتا ہے خصوصاً "اور" کی آواز والے الفاظ "اَز" سے بھی پائے جاتے ہیں، بعینہ اسی طرح مُوروھنیا یا تیرھا مُولیا کی آواز دیرومی یعنی اشباع سے بھی بعض الفاظ میں ہے)۔ بعد میں جب اَپ بھرنشا سے آج کل کی زبانیں پیدا ہوئیں تو انہی چھوٹے اعرابوں کو لمبا کرنے کا رجحان پیدا ہو گیا، مگر اس دفعہ اعراب کے بعد کا حرف صحیح لمبائی میں کم ہو گیا۔ مثلاً "وارذل" سے اعراب کو چھوٹا کر کے "بدّل" بنا اور پھر واپس اعراب کو کھینچا تو حرف صحیح کا امتداد کم ہو گیا اور اس طرح "بادل" لفظ بنا۔ پنجابی میں "بدّل" ایسے الفاظ خاص کر دہی ہیں جن میں حروف صحیح کے گروپ کا پہلا حرف "ر" ہو۔ اب سوال پیدا ہوتا ہے کہ جب شمال مغربی پراکرتوں میں (جن میں سے آخرکار پنجابی زبان بھی پیدا ہوئی ایسی اعرابوں کو چھوٹا کیا ہی نہیں تو پھر "بدّل" ایسے الفاظ پنجابی میں کہاں سے آ گئے، لا محالہ ایسے چھوٹی اعرابوں والے الفاظ پنجابیوں نے دوسری پراکرتوں سے مستعار لے کر اپنی زبان کا جزو بنائے۔ دیگر مثالیں بادل (بدّل)، مانگنا (منگنا)، کانٹا (کنٹ)، بھاگن (بھگن)، اُون (اُن)، کودنا (کدّنا)، ڈوبٹ (ڈُب)، مول (مُل) وغیرہ کی ہیں۔ یہ تو ایک بے ربط سی بات معلوم ہوتی ہے کہ پراکرت نے پنجابی سے یہ الفاظ مستعار لئے ہیں، کیونکہ پنجابی کا دور تو پراکرتوں کے بعد آتا ہے اس کے الٹ الفاظ اگ، چج، پھل، مِٹی، کم، چِٹ، رچھ وغیرہ الفاظ جو پنجابی میں ہیں، وہ اصل مقصورہ آوازیں رکھتے ہیں۔ البتہ دیگر ہندی زبانوں میں یہی الفاظ براہ راست ان کی اپنی اپ بھرنشاؤں سے لمبے اعراب بن کر آئے ہیں، مثلاً آگ، بھانڈ، چھاج، پھول، ماٹی، کام، ریچھ وغیرہ اس میں کوئی شک نہیں کہ حرف و کو ب بنا دینا مشرقی پنجابی تک محدود ہے۔ مغربی پنجابی میں ایسا نہیں۔ مگر پھر بھی پنجابی کی تمام بولیوں میں الفاظ بگّا، بگیاڑ، بھیڑا، بانگ، بچ وغیرہ بولے جاتے ہیں۔ جن میں اصلی و کو ب سے بدلا گیا ہے ممکن ہے مغربی پنجابی میں یہ الفاظ مشرقی پنجابی سے مستعار لئے

گئے ہوں ضمناً یہ بات قابل ذکر ہے کہ اُردو میں واؤ ساکن حالت میں بولی جاتی ہے مگر پنجابی میں اسے لین حالت میں بولا جاتا ہے۔

(یہ مراسلہ 16 نومبر 1960ء کو روزنامہ جنگ راولپنڈی میں چھپا تھا)



# گمک

پاک و ہند خاندان (زبان کے) کے 18 گروہوں میں سے ایک گروہ پنجابی کہلاتا ہے۔ پنجابی زبان اردو کی طرح مرکب نہیں ہے، بلکہ یہ اس برصغیر کی اصلی زبان کے شجرہ کی ایک کڑی ہے جس کی ایک خاص صفت سے یہ نمایاں ہے، اور وہ ہے گمک کی ادائیگی۔ وہ علاقے جو پنجابی زبان کے احاطہ کی حدود پر واقع ہیں اور جن پر اُنکی ملحقہ زبانوں کا اثر ہے، وہاں گمک صحیح معنوں میں ادا نہیں ہو سکتی، جس طرح مثلاً انگریزی کو ایک ہندوستانی اپنے ہی تلفظ کے لہجہ میں ادا کرے گا (جب تک وہ خوب مہارت حاصل کرنے کی کوشش نہ کرے)، اِسی طرح اِن علاقوں میں گمک کی ادائیگی کا اُن کا اپنا ہی لہجہ ہوتا ہے وہاں ایک خاص قسم کے سکتہ (hiatus) سے چڑھتی ہوئی گمک کو ادا کیا جاتا ہے، یا پھر پشاور اور ملتان کی طرف گرام گمک کو اردو کے ماڈرن مخلوط الہا کی نقل پر بولا جاتا ہے، مگر ملتان کی جانب مجبورہ مخلوط الہا کو قطعاً نہیں مِلایا جاتا بلکہ اُن کا ماڈرن مخلوط الہا بھی اتنا ڈھیلا ہوتا ہے کہ حقیقت میں "ھ" (h) کی علیحدہ آواز ہوتی ہے اور علیحدہ حرکت رکھتی ہے۔

ب+ھ =بھ اور د+ھ =دھ یا اس جیسے حرف مرکب جانے جانے کی وجہ سے ابجد میں جگہ نہیں پا سکتے کیونکہ اصولاً مرکب حروف کسی ابجد میں شامل نہیں کیے جاتے۔ ان آوازوں کے لئے جو عربی اور فارسی میں نہیں تھیں اردو میں یہ حروف اپنی مخصوص آواز کے لئے بنائے گئے تھے، ان ہی کو پنجابی میں استعمال کیا گیا ہے۔ پنجابی املا کمیٹی کی میٹنگ جو 22 جون 1962ء کو ہوئی اس میں صوفی تبسم کہتے ہیں:"اُنج تاں سانوں ایہناں آوازاں دی املا بارے سوچنا چاہیدا اے پر ایہناں نوں دو حرف نہیں کہنا چاہیدا، ایہہ حرف سانوں اپنی زبان دیاں لوڑاں پوریاں کرن لئی آپ گھڑنے پے۔ ایسے پاروں تاں میں اردو والیاں نوں کہندا آں کہ "دولہا" تے "تمہیں" دی املا انج غلط اے۔ ایہدی تھاں "دولھا" تے "تمھیں" ہونی چاہیدی اے تاں جے پڑھن والے نوں پتہ لگ سکے کہ اوہنے "لھ" تے "مھ" دیاں آوازاں دا اچارن کرنا اے۔"

اس کمیٹی کے فیصلے کے مطابق پنجابی زبان کی کچھ آوازیں جن کے لئے کوئی نیا حرف نہیں بنایا گیا کیونکہ یہ آوازیں وہ ہیں جنہیں صرف پنجابی ہی بول سکتا ہے۔ مثلاً

۱۔ پ اور بھ کی درمیانی آواز =پ +بھ =بھابی
۲۔ چ اور جھ کی درمیانی آواز =چ +جھ =جھاتی
۳۔ ت اور دھ کی درمیانی آواز =ت +دھ =دھوکے
۴۔ ٹ اور ڈھ کی درمیانی آواز =ٹ+ڈھ =ڈھڈ
۵۔ ک اور گھ کی درمیانی آواز = ک + گھ = گھر

اس جیسی مخصوص آوازیں صرف ماجھے میں ادا کی جاتی ہیں، باقی ملتان، سرگودھا، بہاول پور، پشاور جہاں پنجابی کی بولیاں ــ ملتانی، شاہ پوری، ہندکو بولی جاتی ہیں، وہاں پر "بھادروں اور ڈبھہ" کی "بھ" اور" جھجھ اور جھلا کی" جھ" وغیرہ میں کوئی فرق نہیں ہے۔ اس لئے یہ اصول رکھا گیا ہے کہ مرکزی پنجابی والے بھ، جھ، دھ وغیرہ کی صرف ادائیگی ملتانی،

ہندکو سے الگ رکھیں گے۔ ایسا زبان کے وسیع مفاد کے پیش نظر کیا گیا ہے گورکھی میں بھی ایسے ہی ہے۔ اس لئے اصول یہ رکھا گیا کہ ''بھنگ اور لبھ کی بھ''، ''جھٹ اور سانجھ کی جھ''، ''دھون اور مدھ کی دھ''، ''ڈھولا اور وڈھ کی ڈھ''، ''گھیو اور پنگھ کی گھ'' کی املا میں کوئی فرق نہیں ہے۔ (جوشوا فضل الدین نے ایک بار ''پنجابی دربار'' میں تجویز پیش کی تھی کہ ت +دھ کی آواز کے لئے دھ کے اوپر دو نقطے (ڈھ) ڈالے جائیں جس طرح ڈھوکا، ڈھکا وغیرہ۔ مگر یہ بات تسلیم نہیں کی گئی۔)

پنجابی میں مہموسہ مخلوط الہا آوازیں ہمیشہ ثقیل مخلوط الہا ہوتی ہیں، اور مجہورہ مخلوط الہا آواز ہی مبدوہ حالت میں اپنی مجہورہ آواز کو مہموسہ میں بدل کر اپنی حرکت کو گرام ٹک میں کر دیتی ہیں مثلاً ڈھول۔ دیگر جگہوں پر مجہورہ آواز تو قائم رہتی مگر ٹیپ ٹک وغیرہ پیدا ہو جاتی ہے مثلاً بنڈھا۔ اس ٹیپ ٹک کی آواز سے مغالطہ کھا کر عوام ایسی غلطی میں مبتلا ہو جاتے ہیں کہ مثلاً لفظ چودھری کو لکھائی میں چوہدری لکھ جاتے ہیں۔

مخلوط الہا آوازیں اردو کی طرح ادھورے ملاپ والی آوازیں نہیں ہیں جیسا کہ اردو میں (مجہورہ بھ۔ جھ۔ دھ۔ ڈھ۔ گھ اور مہموسہ پھ۔ تھ۔ ٹھ۔ چھ۔ کھ ) ان کو عام طور پر انگریزی کی طرح mad house اور light house میں ڈھ (بڈھال میں ) کو dh اور ٹھ ( ٹھہرنا میں ) کو th کی طرح نکالتے ہیں، گو ایسی حالتیں بھی ہیں کہ ان کو بالترتیب بالعد الہا اور ثقیل مخلوط الہا بھی نکالتے ہیں بلکہ بعض اوقات تو مخلوط ''ھ'' کی آواز ہی غائب ہو جاتی ہے مثلاً ہاتھ =ہات۔ جو لوگ اردو کی ادھورے ملاپ والی آوازوں کو منفرد سمجھ کر لغت وغیرہ میں علیحدہ جگہ دیتے ہیں وہ حقیقت میں دیوناگری یا گورکھی کی اندھا دھند تقلید کرتے ہیں، اور یوں اردو اصواتیات سے بے بہرہ پن ظاہر کرتے ہیں۔ ان کو دوچشمی ''ھ'' سے ملا کر لکھنے میں ابجد میں جگہ نہیں دے سکتے، بعینہ جیسے thin اور then میں t اور h ملانے سے مختلف آوازیں بننے سے th کو انگریزی الفابٹ میں جگہ

نہیں مل سکتی۔

آدھی "ہ" کا استعمال: ہندی کے اکثر الفاظ جن میں "س" کی آواز ہوتی ہے پنجابی میں آ کر "ہ" میں تبدیل ہو جاتے ہیں جیسے "ایس" سے "ایہہ"، "پسنا سے پہنا" وغیرہ۔ یہ ٹھیک ہے کہ "ایس" کو "اس" لکھتے ہیں، یوں "اس" کی بجائے پنجابی میں "اہ" ہونا چاہیئے مگر ہم لوگ زیر زبر ڈالنے کی تکلیف کم ہی کرتے ہیں اس لئے اسے "ایہہ" لکھا جاتا ہے۔

چند الفاظ جو اکثر غلط لکھے جاتے ہیں ان کی صحیح املا:

ایہہ - ایہناں - ایہنوں - ایہدے - ایہو

اوہ - اوہناں - اوہنوں - اوہدے - اوہو

کیہہ - کیہناں - کیہنوں - کیہدے - کیہو

جیہا - جیہناں - جیہنوں - جیہدے - جیہو

کیہڑا - جیہڑا - ویہڑا - ویہن - نہر - شہر

چودھری - گوانڈھی - موڈھا

کیونکہ "ہ" کو پوری طرح نہیں بلایا جاتا اس لئے اکثر "نہیں" کی بجائے "نئیں" لکھ دیتے ہیں جو صحیح املا نہیں ہے، صحیح املا یوں ہے:-

نہ۔ نہیں ۔نہیوں



# پنجابی نُون کی اقسام

مُوردھنیا نُون یعنی منحرفہ یا اُلٹا نُون، جس کو اڑنُون بھی کہہ دیتے ہیں، تلفظ میں واضح طور پر دکھاتے وقت "ن" (ɳ) سے لکھا جاتا ہے۔ ایسے نون کو "نڑ" لکھنا قطعاً غلط ہے۔ مُنگنا بولنے میں جس طرح "گولا" سے گونا کہتے ہیں، اسی طرح بغیر گنگناپن کے "گون بمعنی کونا، اور گنگناہٹ سے گوڑ کو گونڑ بمعنی جُھوٹ، بوڑا سے بونڑا بمعنی ٹوٹے ہوئے دانت والا۔ "وڑیں" کو "ونڑیں" بھی بولتے ہیں مگر یہ "ن" کی آواز نہیں ہے۔

اِس کے علاوہ حلقی نُون (ŋ) اور لہاتیہ نُون (N) کو البتہ بالترتیب ݧ اور ݨ لکھ سکتے ہیں۔

تمام نُونوں کی شبہ مُنہ حالتیں، یعنی جب وہ اپنی ٹولی یا ورگ کے حروف کے ساتھ مدغم ہوں، تو علیحدہ آوازیں ہوتی ہیں، جو کہ "ن" کے اُوپر نوکدار ٹوپی نما جزم (ٛن) دے کر ظاہر کی جاتی ہے۔ اِن کی تفصیل یُوں ہے۔

| پورے نُون | | | گورمکھی | مثال |
|---|---|---|---|---|
| عام نُون = لثویہ | /n/ | ن | ਨ | اِنُّو |
| اُلٹا نُون = منحرفہ | /ɳ/ | ݨ | ਣ | کݨک |
| اینون = حنکی | /ɲ/ | ݩ | ਞ | اُݩے |
| اَغنون = لہاتیہ | /N/ | ڱ | ਙ | چڱیر |

| شبہ غنہ نُون | | | گورمکھی | مثال |
|---|---|---|---|---|
| اَتنون = دنتی لثویہ | /n̪/ | | | چنڈ |
| اُلٹاواں نُون = عقب لثویہ | /ɳ/ | | | کانڈا |
| اجنون = سقفی | /ɲ/ | | | جنج |
| اَگنون = غشائی | /ŋ/ | | | رنگ |

نوٹ: ــــــ ہمارے ہاں شبہ غنہ آوازیں انگریزی کی طرح مثلاً king, ring نہیں آتیں، بلکہ انگریزی کی مثال single, finger کی مانند ورگ کے حرف سے مل کر (ŋg) آتی ہیں۔

بعض لوگ لاعلمی سے منحرفہ نون کو "ن+ڑ" سمجھ کر اس کی "ڑ" پہلے لکھ کر آخر میں اس کا نون غنہ شامل کر دیتے ہیں، جو کہ غلط ہے، مثلاً کنڑ مڑاں۔ جنگواں۔ جیوڑاں۔ چاندڑیں۔ چڑمک۔ چوڑاں۔ اس معاملے میں کرسٹوفر شیکل کا مغالطہ اُس کی

کتاب 1.8.e-- The Siraiki Language of Central Pakistan کے آرٹیکل سے ظاہر ہے جہاں منحرفہ نون کے متعلق لکھتے ہیں کہ:

"As an independent phoneme it is articulated as a nasal retroflex flap, i.e., as phonetic /ɽ̃/ ......."

(یہاں nasal کی بجائے nasalized ہونا چاہیے، ورنہ اصطلاحاً غلط ہوگا)

جس کا مطلب یہ ہوا کہ منحرفہ نون کی آواز حرف "ڑ" کو nasal twang (یعنی خیشومی ڑ) سے ملانے کی ہے۔ اس طرح تو منحرفہ نون کو Nasal آوازوں میں شمار ہی نہیں کر سکتے۔ حالانکہ یہ حقیقت تسلیم شدہ ہے کہ منحرفہ نون میں صرف ناک کا راستہ کھلا ہوتا ہے اور خیشومی ڑ میں دہنی اور انفی دونوں راستے کھلے ہوتے ہیں۔ یہی مغالطہ منحرفہ نون کو غلط طور پر (ن+ ڑ یعنی نڑ) لکھنے کا باعث ہوا اور یوں لکھائی میں "نڑ" کی بھرمار ہو گئی۔



# پنجابی اعراب

پنجابی میں اُردو کی دس حرکات میں سے نَو حرکات کے ساتھ ساتھ چھ حرکات مزید ہیں۔ اس طرح پنجابی میں 15 مفرد اور 17 مرکب اعراب ہیں۔ اس کے علاوہ دوہرے اعراب ... دھوَ، کھائی، اُوئی وغیرہ۔




**Punjabi Vowels**

"i:", Its sounds nearest 'ee' in the English word "Meet, Fleece".

ای۔ (تشمیری ممدودہ زیر (بلند)۔ کسرۂ معروف، یائے معروف، چھوٹی ی کی آواز۔ جس یا کی آواز بھرپور نکلے۔ یا سے پہلے زیر)

وی۔ بیل۔ وزیر۔ کہوی۔ دین

"I". Its sounds nearest to 'I; in the English "Bit, Kit".

اِ۔ (قریبی مقصورہ زیر (پست)۔ کسرہ، کسرۂ مجہول، کسرۂ خفیف، ترشی ہوئی یائے مجہول،
آدھی چھوٹی ی کی آواز۔ زیر۔ مکسور جس پر زیر ہو۔)

ہِر۔ بِل۔ دِل۔ نِمّو

"e". Its sounds nearest to 'e' in the English word "Bed (Australian Pronunciation)."

اے۔ (یائے مجہول، بڑی ے کی آواز۔)

میل۔ تیل۔ میرا۔ لے

"ɛ". Its sounds nearest to 'e' in the English words" Pen, Bed (General American Pronunciation)."

ئے۔ (یائے لین، زبر کے بعد والی ے کی آواز بہت کم ہوتا)

نِھیں۔ دِتا

"ɛ̰". Its sounds nearest to first 'e' in the Protuguese word "Meleca".

اَے۔ (یائے لین، یائے ماقبل مفتوح، بڑی ے سے پہلے زبر)

بَیل۔ مَیل۔ پَیر۔ مَینڈا

"ɑː". Its sounds nearest to 'a' in the English word "Spa".

آ۔ (الف ممدودہ، فتحہ کی ممدودہ آواز۔ الف کی آواز دو الف کے برابر آتی ہے۔ حرف کے درمیان یا آخر میں آئے تو مد نہیں ڈالی جاتی۔)

آکڑ، تال

"ɔ". Its sounds nearest to 'o' in the English word "Not (Australian Pronunciation)".

اَوْ، اَو۔ (واؤ لین، واؤ ماقبل مفتوح، و کی آواز مگر بہت کم۔)

رُڑلا، سیکوں، بھولا، اُوکھا

"ɔ" . Its sounds nearest to first 'o' in the Portuguese word "Fofoca".

اُو۔ (واؤ موقوف، واؤ سے پہلے جزم یعنی ساکن اور و پر بھی کوئی حرکت نہ ہوتا)

گھٹوں (بمعنی کمی)

"O". Is sounds nearest to 'o' in the Portuguese word "Dois".

او۔ (واؤ مجہول۔ جس واؤ کے حرف ماقبل پر پیش تو ہوتی ہے پر ڈالی نہیں جاتی اور ادا کرتے وقت صرف منہ گول ہو)

کوٹ ۔ مول ۔ چور ۔ بور

"ʊ" . Its sounds nearest to "oo" the English word "Hook (Australian Pronuciation)".

اُ۔ (ضمہ مجہول، ضمہ خفیف، ترشی ہوئی واؤ مجہول، پیش)

تُر۔ گُل ۔ تُل

"u:". Its sounds nearest to "oo" in the English word "Book (Pakistani Pronunciation)".

اُو، او ۔ (ضمہ اشباعی، واؤ معروف۔ وہ واؤ ساکن جس سے پہلے پیش ہو اور خوب ظاہر ہو کر پڑھی جائے۔)

تُو ۔ مُول ۔ بُھول ۔ نُور

"ʌ" . Its sounds nearest to 'u' in the English word "Gut (Northern American Pronunciation)".

اَ۔ (الف معروف، فتح لیّن، فتحہ خفیف، الف معروف، الف مقصورہ)

جَدوں (بمعنی جب کی)

"ʌ̣". Its sounds nearest to the English word "..................".

(الف مجہول) (مجھے افسوس ہے کہ میں اس کے لئے کوئی مثال نہیں ڈھونڈ سکی۔)

"ɔ". Its nearest to 'a' in the English word "Tina".

آ۔(فتحہ مجہول۔ مثلاً لفظ "پنجابی" کو بولتے ہوئے پ اور ن کے درمیان کی آواز)

سَدّا (بمعنی بلاوا)، بَندہ، پَنجابی

"ə̣". Its sounds nearest to the English word "..................".

(فتحہ معروف) (مجھے افسوس ہے کہ میں اس کے لئے کوئی مثال نہیں ڈھونڈ سکی)

ان آوازوں کو پنجابی میں تھوڑا کم ماتروں میں بولا جاتا ہے۔

"ï". Its sounds nearest to 'y' in the English word "Happy".

اِیٔ

چِیز

"ɑ". Its sounds nearest to 'o' in the English words "Hot (General American), Prop".

آ

آسان، آسمان

"e·". Its sounds nearest to the English word "________".

اے

میٹا

"o". Its sounds nearest to the English word "________".

و

روٹی

مرکب حرکات کی آوازوں کی کچھ مثالیں یُوں ہیں:

| | | | |
|---|---|---|---|
| جیئو | eau | جوڑا | ao |
| مَوْآ | au | دَوْڑا | au |
| مکھی | ai | رَوْلا | ao |
| رماؤنا | au | مَیدا | ai |
| راۓ | ai | میتنوال | ei |
| ڈیوٹ | io | جوار | oa |
| سیئو۔ تربوزآ | eo | موتیا | oea |
| | | ڈِنْٹ۔ بنْٹا | iu |

زبر، زیر اور پیش کے علاوہ "ا۔و۔ی" بذات خود حرکاتی حروف کی طرح کام کرتے ہیں، اس لئے ان پر کوئی اعراب نہیں ہوتی، اگر ان پر اعراب ڈالی گئی ہو تو اس لفظ میں یہ حرف صحیح (Consonant) ہوگا۔ کا، کے، کی میں کاف پر مطلقاً کوئی اعراب ہوتی ہی نہیں۔ تیسر و ترقی جیسے الفاظ میں واؤ کی آواز بغیر ہمزہ کے "او" کی طرح ہوتی ہے اور "تیسر" کی "را" باقاعدہ موقوف نکالی جاتی ہے۔ پیش اور زیر کا استعمال تلفظ دکھانے کے لئے کرنا چاہیے البتہ زبر عموماً نہیں ڈالی جاتی۔

یائے معروف مقصورہ یا الف مکسور یعنی زیر کی آواز

حرکت زیر (کسرہ) "ِ" کسی حرف کے نیچے ڈالی جاتی ہے۔ اگر کسی لفظ میں ایک حرف پر زیر ہو تو اس سے اگلے حرف جس پر کوئی علامت نہ ہو تو اس کو جزم والا پڑھا جاتا ہے۔ جس الف کے اوپر زیر، زبر یا پیش ڈالی جائے اس الف کو الف مقصورہ کہتے ہیں۔ اُردو میں دو زیر اکٹھی نہیں آسکتیں، کیونکہ اس سے تنافر پیدا ہوتا ہے۔ عربی کے

ارکان عروض میں بھی کوئی مثال اکٹھی دو چھوٹی زیر کی نہیں ہے۔ مگر پنجابی میں ایسا ہو جانا ممکن ہے مثلاً درگھا۔

اگر کسی لفظ میں چھوٹی یعنی گول "ی" لکھی جائے تو اسے "یائے معروف" کہتے ہیں مثلاً کوی، ترکی۔ یائے معروف ہمیشہ زیر والے حرف کے بعد (جو کہ شوشہ کے نیچے دو نقطے ڈال کر لکھی جاتی ہے) یا لفظ کے آخر میں آتی ہے مثلاً کھیر، ہیر، کوی

اگر لفظ میں بڑی "ے" آئے تو اسے یائے مجہول کہتے ہیں مثلاً پڑھائے، آئے۔ اگر "ے" سے پہلے آنے والے حرف پر زبر نہ ہو تو اس کی آواز "اے" کی طرح ہو گی، اگر "ے" سے پہلے آنے والے حرف پر زبر ہو تو اس کی آواز "اَے" کی ہو گی مثلاً خیر، سیر۔

"یائے مجہول" اور یائے معروف جب لفظ کے درمیان میں لکھی جائے تو ان کی شکل ایک جیسی ہوتی ہے، تمیز کرنے کے لئے یائے معروف سے پہلے حرف پر زیر ضرور دینی چاہیئے۔

اُردو میں مجہول یاء کے ساتھ دکھائی گئی حرکات کے بعد خفی یاء (مع الف) کا استعمال نہیں ہوتا، مگر پنجابی میں بعض اوقات ایسے جوڑ لکھائی میں دکھانے پڑتے ہیں، اس "ی" کو خط معدولہ سے لکھا جاتا ہے۔ مثلاً:

سیال (موسم سرما)، نیا (نیا)

آ، مد، و

مد ~ کی اپنی کوئی آواز نہیں ہے اس کو الف پر ڈالا جاتا ہے اور یوں الف کی آواز لمبی ہو جاتی ہے، مد والا الف لفظ کے شروع میں آتا ہے مثلاً آس، آپ۔

الف لفظ کے درمیان اور آخر میں آئے تو بھی اس کی آواز لمبی ہوتی ہے مگر

اس پر مد نہیں ڈالی جاتی اور اسے ''الف ممدودہ'' کہا جاتا ہے۔ جب الف پر زبر ڈالی جائے تو اسے ''الف مقصورہ'' کہتے ہیں۔

پنجابی میں لفظ کے آخری ممدودہ الف پر مد ڈالنا بہتر ہے تاکہ تلفظ سمجھ آ سکے۔مثلاً بُوآ۔

یُوں تو بلی اکھر (نبرہ والا لفظ) (accent) کو عربی کی بڑی مد سے دکھایا جاتا ہے، مگر بعض اوقات اسے حرف ''ء'' زائد کر کے بھی بعض بولیوں جہاں حقیقت میں نظمی ہاء استعمال ہوتی ہے، میں دکھایا جاتا ہے جیسے کہ یہ ایک طرح کی گمک ہو مثلاً ترونٹا۔ متبادل طریقہ کے طور پر بلی اکھر کو عربی کی طرح یعنی ہمزہ پر ختم ہونے والے الفاظ کے جزو کی طرح سمجھ کر فالتو ہمزہ سے دکھانا مبنی بر دلیل نہیں ہے اور نہ ہی پنجابی کی اپنی سان پر پُوری اُترتی ہے۔

ہمزہ ''ء'' کا اصل استعمال حلقی گرفت (Glottal Catch) کے لئے ہی ہے، لیکن پنجابی کی بعض بولیوں میں گمک کو ایک طرح کے ہمزۃ القطع کے مشابہ دکھاتے ہیں۔ اس لئے ایسی گمک کو ہمزہ موقوف (قواعدی لحاظ سے، ورنہ اردو میں اصواتی لحاظ سے کوئی حرف صحیح موقوف نہیں ہو سکتا (ء) سے ظاہر کیا جاتا ہے۔

بیئنگ = بینگ

## واوِ معروف مقصورہ یا الف مضموم یعنی پیش کی آواز

پیش (ضمہ) '' ُ '' کسی بھی حرف کے اُوپر ڈالی جاتی ہے اور یہ ''او'' کی آواز دیتی ہے۔ جب کسی حرف پر پیش ہو اور اس کے بعد والا حرف ''و'' ہو تو پیش والے حرف کی آواز لمبی ہو جاتی ہے۔ جس الف کے اوپر زیر، زبر یا پیش ڈالی جائے اس الف کو ''الف مقصورہ'' کہتے ہیں۔

واؤ مجہول: جس "واؤ" سے پہلے حرف پر "پیش" نہ ہو اسے واؤ مجہول کہتے ہیں، ایسی واؤ کو واضح نہیں پڑھا جاتا مثلاً دو۔ کو۔ ہو۔

واؤ معروف: وہ واؤ جس کے پہلے حرف پر پیش ہو اسے واؤ معروف کہتے ہیں، مثلاً تُو

واؤ موقوف: وہ واؤ جس کے اُوپر ہمزہ ہو اسے واؤ موقوف بھی کہتے ہیں، مثلاً آؤ

واؤ معدولہ: ایسی "و" جو لکھنے میں تو آئے پر پڑھنے میں نہ آئے، اُسے واو معدولہ کہتے ہیں۔ اس کی شناخت کے لئے "و" کے نیچے علامت مَن (اُفقی لکیر) لگائی جاتی ہے اُردو میں یہ صرف "خ" کے بعد آتی ہے، مثلاً خود

پنجابی کی کچھ بولیوں کی گمک کو لکھنے کے لئے حرف "ہاء" کے نیچے خط معدولہ (سروقہ) ڈال کر لکھا جاتا ہے۔ مثلاً ڈھونس

اور واؤ معدولہ کی اُفقی لکیر کو خفی ہاء، واؤ، یاء کے نیچے ڈال کر آوازوں کو گرا دیتے ہیں۔ مثلاً کرونا

## تشدید، فعل، مصدر

اُردو میں مشدد حروف بطور لمبی آواز ہوتے ہی نہیں، جیسے غم کو غمّ کہیں گے، مگر پنجابی میں لمبے حروف لفظ کے اندر اور آخر دونوں جگہ تشدید سے آجاتے ہیں جیسے کاتا۔ کنّ وغیرہ۔ یعنی شد ایسے حرف پر ڈالی جاتی ہے جسے کسی لفظ کے اندر یا آخر میں دو بار بولا جاتا ہو۔ تشدید والے حرف یعنی مشدد پر تشدید کے ساتھ ساتھ زبر، زیر یا پیش میں سے کوئی علامت ضرور ہوتی ہے تاکہ پڑھتے وقت زبان سے اصل آواز نکلے، مثلاً پتّا، کاتا، کنّ وغیرہ

عربی کی کھڑی زیر (ٖ) کو "اِی" کی لمبی آواز کے لئے استعمال کیا جاتا ہے جبکہ یہ لمبی زیر بغیر کسی "ی" کے اپنا کام کرتی ہے۔ مثلاً (سیٖاں)۔

مصدر کی علامت (مصدر، جو کہ مادہ فعل کے ساتھ "نا" لگانے سے بنتا ہے)
پنجابی، اُردو روابط کو دیکھا جائے تو "پڑھیں سے پڑھن اور پڑھائیں سے پڑھاون" کی اصواتی مماثلت میں فرق صرف نُون غنہ اور سالم کا ہی ہے۔ پنجابی میں ہندی یا کشمیری کی طرح مصدر کی علامت "ن" نہیں بلکہ "نا" ہے۔ مثلاً ادتھے نہ جانا، کل ضرور آونا۔

فعل کی گردان میں جہاں اُردو میں مثلاً پڑھ/پڑھا سے پڑھے/پڑھائے اور پڑھیں/پڑھائیں آتا ہے، وہاں پنجابی میں پڑھیں کو پڑھن اور پڑھائیں کو پڑھاون بولتے ہیں۔

ہر وہ لفظ جو عربی، فارسی سے پنجابی میں آ گیا ہو اس کی املا ایسے ہی کرنی چاہیئے جیسے اصل زبان میں ورنہ ماخذ مُشتبہ ہو جاتا ہے مثلاً شمع کی بجائے شماں، معلوم کی بجائے ملوم لکھنا غلط ہے۔ ہر وہ لفظ جو انگریزی سے پنجابی میں آ گیا ہو اس کی املا بھی اسی طرح ہونی چاہیئے۔ مثلاً کوٹ، ٹکٹ وغیرہ۔

اُردو میں شروع کا حرف ساکن نہیں ہو سکتا، اس لئے "آگم" لاتے ہیں، مگر پنجابی میں کچھ حروف شروع کے ساکن ہو سکتے ہیں مثلاً نیارا، ترے وغیرہ۔ سکول کو اسکول یا سٹیشن کو اسٹیشن، سٹاف کو اسٹاف لکھنا ٹھیک نہیں۔

آخری حرف پر نشانی آ سکتی ہے جو کہ اُردو میں موجود نہیں مثلاً ترپ، راہو وغیرہ۔

## الف منصوب یعنی زبر کی آواز

زبر (فتحہ) کسی بھی حرف پر ڈالی جا سکتی ہے۔ عام طور پر لکھتے ہوئے ہم زبر کا استعمال نہیں کرتے کیونکہ سمجھا جاتا ہے کہ وہ تمام سُکھنے یعنی حروف صحیح جن پر کوئی علامت نہ ہو وہ زبر والے ہوتے ہیں۔ اگر کسی لفظ میں ایک حرف پر کوئی علامت نہ ہو تو اس سے اگلے حرف جس پر بھی کوئی علامت نہ ہو تو اس کو جزم والا پڑھا جاتا ہے۔ جس الف کے

اوپر زیر، زبر یا پیش ڈالی جائے اس الف کو ''الف مقصورہ'' کہتے ہیں۔ مثلاً تھل، گھر۔
اُردو کی امالہ دار زبر کا تلفظ، جو کہ ''ہ'' سے پہلے زبر ہونے پر ہوتا ہے (مثلاً کہنا
کو کہینا کی طرح بولا جاتا)، اس کے لئے پنجابی الف بے والی لکھائی میں اکثر اُردو کی طرح ہی
لکھا جاتا ہے (مگر گورمکھی میں ایسی ''ہ'' کو زبر سے دکھاتے ہیں کیونکہ گورمکھی میں خط کے
رسوم کو مفہومی انداز میں چھوڑا نہیں جاتا بلکہ حرکاتی نشانیوں سے واضح کرنا پڑتا ہے)۔ البتہ
اُن بولیوں میں جہاں امالہ دار زبر کے تلفظ کی بجائے ہاء پر ہلکی پیش کی آواز سے تلفظ دکھایا
جاتا ہے اُردو سے فرق ہو جاتا ہے۔ مثلاً پہُ، رہُ وغیرہ۔ امالہ دار زبر دیگر الفاظ میں بھی
کہیں کہیں رائج ہے مثلاً گھنا کو ''گھینا'' لکھنے کی بجائے امالہ دار زبر سے ہی پڑھ لیا جاتا
ہے تاکہ اُردو ہجاء سے مماثلت رہے ورنہ ''سینا'' کو بغیر یاء کے ''سنا'' نہیں لکھیں گے۔

آر خانم (ایس مضمون دی بنت وچ ''پنجابی اُچارن ڈکشنری'' توں مدد لئی گئی ہے)



# پنجابی زبان اور رسم الخط

کہتے ہیں آگ لینے آئی اور گھر والی بن بیٹھی۔ بندہ پوچھے کہ اُردو نے اپنا رسم الخط کہاں سے لیا، اسے یاد نہیں کہ اس نے اپنا جنم کس کی گود میں لیا، وہ دن بھول گئے جب اسی پنجاب کی سرزمین پر پنجابی کے ہاتھوں میں ہی اس کی پرورش شروع ہوئی، کبھی لاہوری اردو یا ملتانی کہلائی۔ اس کے بعد یہ دلی (17ویں صدی اُردو کی پیدائش) جا کے نکھری ہوئی اُردو کہلانے لگ گئی اور آج بھی دیکھا جائے تو ریختی زبان یا دکنی اُردو میں پرانی پنجاب کی اُردو کے چوکھے لفظ اور محاورے مل جائیں گے۔1000ء میں پنجاب میں لاہنڈا اپ بھرنشا اور دہلی کی طرف کھڑی بولی اپ بھرنشا بولی جاتی تھی۔ اُردو زبان کھڑی بولی اپ بھرنشا اور برج بھاشا سے مل کر ترقی کی منزلیں طے کرتی ہے اور پنجابی لاہنڈا اپ بھرنشا سے ترقی پاتی ہے۔ شروع شروع میں جب اسلامی حکومت ابھی پنجاب میں ہی تھی تو یہ لشکر کی زبان بن چلی تھی اور یہی کچی اُردو جب دہلی سے منتقل ہو کر تیرھویں صدی عیسوی کے آخر میں دکن جا کر 1347ء میں علیحدہ باہمنی خاندان کے قائم ہونے سے وہاں مقید ہو گئی تو اُس پر کھڑی بولی کا اثر کم ہو گیا اور اس طرح پنجابی کی کئی خصوصیات دکنی اُردو میں

اب تک موجود ہیں۔ گو 1686-1687ء یعنی دکنی مسلم بادشاہت کے خاتمہ کے بعد شمالی اُردو نے ادبی دکنی اُردو کو اپنے قریب کر لیا اور اس طرح یہ تفاوت رفع کر دیا۔

چونکہ اردو کا ماحول زیادہ تر دہلی اور آگرہ کی طرف رہا اس لئے پنجابی کی ترقی اُردو سے مختلف رہی۔ گو پنجابی اور اُردو پر غلبہ سوراسینی پراکرت کا ہی ہے مگر ان کی ترقی کی منزلیں علیحدہ رہیں۔ پنجابی کی گرامر گو اُردو سے بنیادی معاملات میں اکثر ملتی ہے مگر پنجابی کے الفاظ کا ذخیرہ اس قدر فرق کر جاتا ہے کہ زبان اور بولی کو آپس میں فرق کرنے کے اصولوں کے مطابق ہمیں لازماً پنجابی کو علیحدہ زبان قرار دینا پڑتا ہے۔

یہاں یہ سب کہنے کا مطلب یہ تھا کہ پنجاب میں یہ پنجابی تھے جنہوں نے فارسی رسم الخط میں تین حرف "ٹ۔ ڈ۔ ڑ" زیادہ کرکے نیا رسم الخط بنایا تھا۔ جو کہ آج کل اُردو رسم الخط کہلاتا ہے۔ یہ عجب بات ہے کہ پنجاب ہی آج اپنی پنجابی کے لئے نئے رسم الخط کی تلاش میں نکلے۔ اس وقت پنجابی کے پرانے خط "خروشتی" اور "ناگری (لنڈا)" یا تو مُردہ ہو چکے تھے یا اُن میں وہ لسانی رنگ نہیں رہا تھا جو عربی اور فارسی کے نئے آئے ہوئے الفاظ نے پیدا کر دیا تھا۔ سکھوں کے دوسرے گورو انگد نے جو گرنتھ کے لئے گرمکھی خط کو بنایا سنوارا تو وہ اس لئے نہیں کہ پنجابی کے لئے یہ موجودہ اُردو والا رسم الخط کارآمد نہیں تھا بلکہ یہ اس بنا پر تھا کہ اگر تجارت حکومت کے جھنڈے کے ساتھ ساتھ ترقی کرتی ہے تو اسی طرح ابجد بھی مذہب کے پیچھے ہو جاتی ہے۔

یہی رسم الخط جسے عام طور پر اُردو رسم الخط کہا جاتا ہے اصل میں پنجابی رسم الخط ہے یہ دوسری بات ہے کہ اُردو نے اس خط کو کس طرح اپنا بنا لیا، آخر اپنا بنائے ہی اپنا بنتا ہے ورنہ اپنا بھی پرایا ہو جاتا ہے۔

مسلمانوں کی آمد سے پہلے پنجاب کا علاقہ بیاس سے گجنی (غزنی) کی دیواروں تک تھا، اور اسے سپت سندھو یا ست دریاؤں کا ملک کہا جاتا تھا۔ اس میں بیاس، راوی،

جہلم، سندھ اور اٹک کے دریا شامل تھے۔ پھر سندھ اور اٹک باہر ہو گئے کیونکہ اُن کی بولی اور رہت میں بہت فرق تھا، یوں اس کا نام پنج ند ہوگیا۔ جب کابل کے راستے مسلمان پنجاب میں آئے تو اُنہوں نے اس کا نام پنج ند کی بجائے پنجاب (پنج آب) رکھ دیا اور یہ نام سب کے دلوں میں گھر کر گیا۔

سَر جی۔اے۔ گریرسن کی ہندوستان میں سرکاری طور پر کی گئی سروے رپورٹ (1920) کے مطابق 872 اصلی زبانیں اور ان کی مختلف فروعی بولیاں یا مقامی بولیاں ہیں اور 506 ان ہی کی بگڑی ہوئی بولیاں ہیں اور ان کا اوپر ذکر کی گئی زبانوں سے کوئی تعلق نہیں اوراس لئے بالکل علیحدہ وشمار ہوتی ہیں، اس طرح کل 1503 بولیوں کا سروے میں ذکر ہے۔ پنجابی ان میں سے ہی ایک زبان ہے۔

پنجابی کا کوئی خاص رسم الخط نہیں ملتا، پرُانی دستاویزات سے پتہ چلتا ہے کہ مہاجن پیشہ آدمی اپنے حساب کتاب کو لنڈا رسم الخط میں لکھتے تھے، یہ الفاظ لنڈا اس لئے استعمال ہوتے تھے کیونکہ یہ مختصر تھے(اس لفظ کا ''لاہنڈا'' زبان سے کوئی تعلق نہیں)، یہ لنڈا رسم الخط اسی طرح ہے جس طرح سندھ میں"بنیا" یا "ولنیکو"،مارواڑ میں مہاجنی اور پنجاب کی پہاڑیاں میں ناگری رسم الخط رائج ہے، خیال ہے کہ یہ سارے رسم الخط سنسکرت کی بگڑی ہوئی شکل ہیں۔

پنجاب کی بولی مسلمانوں کے آنے کے بعد بھی ہندی رہی ہندی حقیقت میں کوئی زبان نہیں ہے۔ ہندی یا تو ہندوی تھی یا ہنداں یعنی جٹکی ڈیرہ غازی خاں کی ہے یا ہندکی یعنی گریرسن کی 428 نمبر کی بولی۔ اس کے علاوہ ہندی کوئی علیحدہ زبان کا نام نہیں ہے۔ سرگریرسن کے نظریہ کے مطابق وہ ہر پراکرت کو ہندی کہتا ہے اور اس طرح اس نے اس ہندی کو دو حصوں میں تقسیم کر دیا۔ اول مشرقی ہندی جس سے اُس کی مُراد اردھ مگھدی ہے یا یوں کہیں کہ مشرقی ہندی کی پیدائش اردھ مگھدی سے ہوئی اور اس کی دیواریں اودھی

تا بھیلی اور چھتی گندھی پراکرتوں پر استوار کی ہے۔ دوسری قسم پچھائن ہندی یعنی مغربی ہندی جو سوراسینی پراکرت پر مبنی ہے اور ہبینہ اُردو ہے، مگر رسم الخط دیو ناگری قرار دے دیا۔ اس کو کھڑی بولی بھی کہتے ہیں۔ (یہ تقسیم 1801ء میں اس مؤرخ اور حکومت کی حکمت عملی اور دور اندیشی پر مبنی ہے جو ہندو مسلم نفاق کا باعث ہوا)۔ جب مسلمان اس علاقے میں آئے تو انہوں نے مذہب کے پرچار کے لئے پنجابی کو عربی یا فارسی لپی میں لکھنا شروع کر دیا۔ نانک کے زمانہ میں فارسی کا اثر نمایاں طور پر ہونے لگ گیا۔ اکبر کی حکومت تک سرکاری حساب کتاب ملک کی دیسی زبانوں میں رکھا جاتا تھا، مگر اندازاً 1500ء میں سلطان سکندر لودھی کے زمانہ میں ہندو بھی فارسی زبان میں لکھنے لگ گئے، یہاں تک کہ اٹھارویں صدی کا تقریباً آدھا فارسی ادب ہندوؤں کا لکھا ہوا ملتا ہے۔ کہا جاتا ہے کہ اُردو زبان کے پیدا کرنے میں ہندوؤں کا بہت ہاتھ ہے جنہوں نے اس طرح پہلے پہل فارسی کو اپنایا، ورنہ اُردو شاید شاہجہان کے زمانہ میں اس طرح ساخت نہ پکڑتی۔ پنجاب کے باہر سنسکرت اور دوسری بھاشاؤں میں لکھی ہوئی مذہبی کتابیں خصوصاً ویشنومت کی اور دوسری روایتی شاعری کا فارسی میں ترجمہ ہونا شروع ہو گیا۔ ہندو شروع سے سنسکرت، پراکرت، اپ بھرنش یا ہندی کے نزدیک رہے سکھوں نے بھی وہی رنگ روپ لے لیا، لیکن مسلمان اپنے خمیر کو بھول نہ سکے اور ان کی پنجابی بولی پر عربی فارسی کا اثر رہا۔ برہمن کھشتری اور شودر وغیرہ ہندی کے لفظوں کو اپنی ضرورت کے مطابق ماتراں یعنی اعراب کے بغیر جس کو لنڈے یا مہاجنی کہتے تھے لکھنے لگ گئے۔ پنجابی کو گورو نانک کے مرنے کے کوئی 92 سال بعد اُن کی تعلیم کو شکل دینے کے لئے گورمکھی یعنی گورو کے مکھ سے نکلی نام دے دیا۔ سکھوں کے دوسرے گورو انگد (1538ء سے 1552ء) نے لنڈے شاردا اور ٹھاکری کو سامنے رکھ کے اس سارے جوڑ میل کو گورمکھی کا نام دے دیا، یہ نام اس لئے رکھا گیا کیونکہ گرو کے مکھ یعنی مُنہ سے نکلے الفاظ یعنی گرنتھ صاحب اس میں لکھا گیا۔ اس میں انہوں

نے آوازیں تو وہی رکھیں جو لنڈے کی تھیں لیکن شکل سنوارنے کے لئے اعراب (لگاں، ماتراں) دیوناگری سے لے لیں۔

ستارویں صدی عیسوی تک پنجاب میں لاہنڈا زبان کا دور دورہ تھا (آج یہ زبان اپنی اصلی حالت میں کہیں بھی نہیں بولی جاتی اور پنجابی کی مغربی شاخ کو ہی لاہنڈا کے نام سے پکاریں گے)۔جس وقت مسلمان سندھ اور ملتان پر قابض ہوئے تو فارسی اور لاہنڈا کی ملاوٹ سے اصل اُردو کی بنیاد پڑی اسی لئے اُردو ہندوستانی اور پنجابی مسلمانی زبان کہلائی۔ ہم یہ کہہ سکتے ہیں کہ مغل زمانہ کے آخری دور تک لاہنڈی اُردو بولنا عام ہو گیا تھا، یہاں سے جب مسلمان دہلی کی طرف بڑھے تو اصل اُردو قائم ہوئی، لیکن لاہنڈا زبان کے آثار قدیم اُردو کے محاوروں میں موتیوں کی طرح پروئے جا چکے تھے، لاہنڈا کے یہ الفاظ اب اُردو میں اکیلے نہیں بولے جاتے پر محاوروں میں جوں کے توں موجود ہیں۔ انگریز کے دَور میں اُردو استعمال ہوتی رہی اور اس کا اثر لاہور تک لاہنڈا زبان پر ہوا اور یوں لاہنڈا اب لاہنڈا نہ رہی بلکہ پنجابی کی ایک علیحدہ مشرقی شاخ بن گئی۔ لاہور پنجاب کے درمیان ہونے کی وجہ سے اس کا مرکز ہو گیا اور ماجھی بولی پنجابی کی سٹینڈرڈ بولی مانی جانے لگی۔ (آج کل وزیرآبادی کو سٹینڈرڈ سمجھا جانے لگا ہے کیونکہ اصل میں یہ ہی "پنجابی لاہنڈا" کی مرکب ہے اور پنجابی کی دونوں شاخوں کو نمایاں کرتی ہے۔)

پہلے پہل پنجابی کو لنڈا طرز کی لکھائی میں لکھا جایا کرتا تھا اس لنڈا خط کی کئی قسمیں ہیں جن میں سے ایک مہاجنی خط عام مثال ہے۔ یہ خط ادبی زبان میں نہیں آسکتا، کیونکہ اس میں سوائے ایڑا، اوڑا، ایڑی کے حروف علت حتی الوسع استعمال نہیں کئے جاتے۔ وقت گذرنے پر گورکھی خط کو اسی لنڈا خط سے نکال کر پنجابی کے لئے سکھوں نے موزوں کیا (اسی وجہ سے اسے سکھوں کی بولی کہا گیا)۔ اس کی ساری لکھائی ایسی ہے کہ جیسے اُردو الفاظ کو رومن انگریزی میں لکھ دو، یعنی صوتی طرز ہے۔ جس طرح سُنا اُسی طرح

ہی لکھ دیا۔ ایسی لکھائی میں مطلق کوئی لچک نہیں رہتی مثال کے طور پر اُردو میں حرف "کیا" لکھنے میں اتنی لچک ہے کہ اس کو چاہے "ک آ" پڑھو یا "کی یا" یا "ک یا" یا "کی آ" یعنی موقعہ مطابق جس طرح مناسب ہو، اس ایک طرز سے کئی فائدے لے سکتے ہیں، مگر گورمکھی کی لکھائی میں بالکل شکنجہ کی طرح مُقید ہونا پڑتا ہے۔

عربی اور فارسی کے الفاظ کو گورمکھی صحیح روپ میں پیش نہیں کر سکتی، مثلاً ت ۔ ط ۔ ق ۔ک ۔ ذ ۔ ز ۔ ظ ۔ ا ۔ ث ۔ س ۔ ص وغیرہ کا فرق نہیں کر سکتی۔ اس واسطے یہی ٹھیک ہے کہ ہندی الفاظ کو استعمال کرنے والے گورمکھی میں اور عربی فارسی کے الفاظ کو استعمال کرنے والے فارسی رسم الخط میں لکھا کریں۔ پنجابی کا سارا ادب تقریباً فارسی رسم الخط میں ہے۔ مشرقی پنجابی کا رسم الخط تو اس قدر مفقود ہے کہ اس بولی کا کوئی ادب ہی نہیں ملتا، اور پنجابی کی مغربی شاخ یعنی لاہنڈا محض زبان زد دوہڑیاں پر زندہ ہے۔

(اب صورتحال مختلف ہے: ادارہ)

